اُسے دیکھے گا بیچ خواب کے۔ سوتے وقت اس آیت کو پڑھا کرے وہ آیت شریف یہ ہے اَللّٰهُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ اِلٰی اٰخِرِهٖ اس نقش کو ناخن پر لکھے سلسلسع صع ۔ **واسطے محبت کے** ۔ تو جس کو چاہے گا وہ حاصل ہو اگرچہ بادشاہ کے گھر میں ہو فی الفور اسی گھڑی آوے بلاشک دشبہ لکھ ان اسماؤں کو بیچ مغرب وعشاء کے اپنے نام اور اپنی والدہ کے نام ساتھ نام مطلوب اور نام والدہ مطلوب کے لکھے اور دفن کرے اسے بیچ اس مطلوب کے گھر کے فی الفور ساتھ نہایت جلدی کے حاضر ہو۔ ۱۹ ۹ ۱۱ ۱۱ ۱۱ ۱ ☆ ھ ھ ہ

ویامرید اجعلها سا الاخذ حتی تاتی فلانة بنت فلانه الی فلان بن فلانة وَنُفِخَ فِی الصُّوْرِ فَصَعِقَ مَنْ فِی السَّمٰوٰتِ وَمَنْ فِی الْاَرْضِ اِلَّا مَنْ شَآءَ اللّٰهُ ثُمَّ نُفِخَ فِيْهِ اُخْرٰی فَاِذَا هُمْ قِيَامٌ يَّنْظُرُوْنَ عجل الله الوحا للذ الطور انهم لسابقون **واسطے دفع جن وشیطان کے** ۔ اس تعویذ کو اوپر تین ٹکڑے سفید کپڑے طاہر کے لکھے اور ہر ایک کو آگ میں ڈال کر اس کا دھواں جن گرفتہ کی ناک اور منہ میں ڈالے۔ باذن اللہ تعالےٰ جن اس کے بدن سے نکل جائیگا۔ وہ نقشِ متبرک یہ ہے:۔ لمهطسحلح **واسطے دفع جن کے** ۔ یہ تعویذ بھی واسطے دفع جن کے ہے۔ اگر ارادہ رکھتا ہو کہ جن نکل جاتے بدن انسان میں سے تو اذان دے اس کے سیدھے کان میں سات دفعہ اور پڑھے سُورۃ فاتحہ وسورۃ معوذتین اور آیۃ الکرسی اور سُورۃ والطارق اور آخر سورۃ الحشر وسُورۃ والصافات پھر وہ جن ایسا جل جائیگا۔ جیسا کہ آگ میں جلتا ہے۔ **واسطے محبت کے** ۔ یہ تعویذ واسطے محبت کے ہے قولہ تعالیٰ وَهُوَ الَّذِیْٓ اَنْشَاَكُمْ مِّنْ نَّفْسٍ وَّاحِدَةٍ اِلٰی يَفْقَهُوْنَ تک اس آیت کو لکھے اور اس کے ساتھ اپنے مطلوب اور اپنے مطلوب کی والدہ کا نام اور خود کا اور اپنی ماں کا نام لکھے اور اپنے ساتھ رکھے اس قدر بے تاب ہو کر بیچ تیرے فراق کے ایک آن بے تیرے چین سے نہ رہے جب تک یہ تعویذ تیرے ساتھ رہے گا۔

ہ ——— ۹ ——— م
ہ ——————— م
ہ ——————— م
من ملک ماصبوا ہ ——————— م
من المتین ان یصور ہ ——————— م
من ذیحر فلان ہ ——————— م
بن فلانہ ہ ——————— م
ہ ——————— م
ہ ——————— م
ہ ——————— م
ہ ——————— م

**واسطے حاملہ ہونے عورت کے** ۔ اس تعویذ کو لکھ کے اس عورت کو اپنے پاس



رکھنے کو دیوے بطریق تعویذ کے باذن اللہ تعالےٰ
حاملہ ہوگی وہ تعویذ یہ ہے۔ ومریم ابنت
عمران التی احصنت فرجها فنفخنا فيها
من روحنا وجعلنها وابنها آیـة
للعالمین سسسبحیا ۷۸

اِنَّمَآ اَمْرُهٗٓ اِذَآ اَرَادَ شَيْئًا اَنْ يَّقُوْلَ
لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ سُبْحَانَهٗ مَآ اَعْظَمَهٗ
وَجَعَلْنَا مِنَ الْمَآءِ كُلَّ شَیْءٍ حَیٍّ حی حی
بحق اهیا اهیا اهیا اهیا اهیا اهیا
اهیا اهیا اشراهیا بواهیا

**واسطے عزت کے** ۔ اس تعویذ کو اپنے ناخن کے اوپر لکھے اور جس سے جو کچھ چاہے گا وہ شخص ساتھ خوشی کے اس کا مطلب پورا کرے گا۔ وہ تعویذ یہ ہے:۔ | دقط بو سو لا مسهلا۹ | **واسطے محبت کے** یہ تعویذ محبت کے واسطے ہے صحیح ومجرب ہے اور کارگر تیر اور شمشیر سے زیادہ بُرندہ تر ہے۔ چاہیئے کہ اس تعویذ کو لکھ کر اپنے سیدھے بازو کے اوپر باندھے۔ اپنا نام اور اپنی والدہ کا نام اور نام مطلوب کا اور مطلوب کی ماں کا نام اس میں لکھنا چاہیئے۔ تعویذ یہ ہے۔ ھط۱۱۸ ھطعھ۱۱۸ للا محسمہ بطلاہ علقلل علملح **واسطے تپ کے** ۔ ان حرفوں کو اوپر بالش کپڑے کے تین قطعہ لکھے ایک ٹکڑے کو نزدیک اس کے سر کے جلائیے اور رکابی میں بھی لکھ کر تپ دار کو پلائے جو پلیتہ کہ نزدیک سر کے جلائیے گا اسی کا بخور ناک میں پھراوے اور دوسرا قطعہ نزدیک کر کے جلاوے اور تیسرے قطعہ کو پاؤں کے نیچے جلائیے تین روز کی مدت میں ہر قسم کی تپ دفع ہوگی وہ اسماء یہ ہیں جمهر بن جمهار جمهر **واسطے دفع نارو کے** ۔ اگر چاہے کہ نارو دفع ہو جائے تو سانپ کی کانچلی لائے۔ اور اس کے اوپر اکتالیس مرتبہ عزیمت مسطورۂ ذیل پڑھے اور پرانے گڑ میں گولی بنائے اور مریض کو کھانے کو دے۔ اور حکم کرے گھی اور تیل اور ہر ایک قسم کا روغن اور گوشت دودھ اور مٹھائی نہ کھائے سوائے گیہوں کی روٹی کے انشاء اللہ تعالیٰ آرام ہوگا وہ نقش یہ ہے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ الٓمّٓ كٓهٰيٰعٓصٓ حٰمٓ عٓسٓقٓ نٓ وَالْقَلَمِ وَمَا يَسْطُرُوْنَ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ **منتر** ۔ یہ منتر زکوٰۃ کا ہے چاہیئے اسے اکیس ہزار دفعہ پڑھے بعد اس کے عمل کرے مگر بر وقت پڑھنے کے ترکِ حیوانات اور شہد کرے یعنی گوشت ومچھلی اور شہد وغیرہ بالکل کھایا نہ کرے۔ فقط ایک ہی اناج کھائے یعنی چاول میں دال نہ ملائے۔ فقط چاول ہی کھائے اور اگر بیچ حالت دعوت کے احتلام ہو تو لازم ہے کہ پھر نئے سرے سے شروع کرے۔ اور پہلے روز خواب نہ کرے اور جائے نشست کو بھی چاہیئے پاک وپاکیزہ بنائے۔ طاہر رکھے۔ اور پوشاک سفید پاک وطاہر پہن کر بر وقت ورد صندل جلائے جیکہ

اکتیس ہزار بار پڑھ کے خلاص ہوتے تو اور اکیس دفعہ پڑھ کے اوپر میٹھے تیل جو پھولوں سے چنبیلی کے ہو دم کیا کرے اور بوقت حاجت اوپر صورت کے لگائے کہ مسخر ہوگا۔ اتوار کے دن سے پڑھنا شروع کرے اور خوشبوئی دلوبان یا اگربتی کوئی خوشبوئی جلایا کرے۔ منتر یہ ہے۔ اُمُو بُتِیل مَاهَا تِیل وَلحَا یَرجَا پَانَا مَرڈھیل قِےتِیل مَستَکُ چَدَھہ۔ دَاجَا پَرجَا پَانَا وَ پَرِیٔ دِیکھُو مُوھِینَ تیواجو رپاتا وَ پَرنتَا آوے نام مطلوب کا لیوے۔ لُوک گرو کی سکت میٖرے دَھکَت پُھرُو مَنتَرا اِیشوَرَ بَاچَاہُ

## واسطے دھار بندی شمشیر کے

یہ تعویذ بہت موثر ہیں۔ چاہیئے چہارشنبہ کے دن پہلی ساعت میں طلوع آفتاب کے وقت جاوے پانی پر مگر آب رواں ہووے حوض کے اندر بیٹھے یا کھڑا ہوا اوراوپر کاغذ کے اس طلسم معظم کو لکھے مگر بوقت لکھنے کے سوا سیر مٹھائی چھوکروں کو بانٹے اور لکھے یہ تعویذ کو اوپر بازو کے باندھے تلوار کی دھار اس پر کارگر نہ ہوگی مجرب ہے۔

۸۰۰۸۲۲۰۰۴۰۲۲۲۳۰۸۰۲۱۲۰۱۳۰۴۰۱۵۵۵۵۵۵۵۵ ۔۔۔ ۱۲۱۸۱۱۹۸

۸۰۰۰۱ للہ

۸۰۰۸۲۲۰۰۴۰۲۲۲۳۰۸۰۲۱۲۰۱۳۰۴۰۱۵۵۵۵۵۵۵۵ ۔۔۔ ۱۲۱۱۸۱۱۹۸

## واسطے محبت و دوستی کے

گوسفند کے شانہ پر معہ نام چاروں آدمی کے لکھے اور چولہا یا تنور میں دفن کرے مطلب دل بر آئے گا۔

## واسطے مطیع ہونے مطلوب کے

یہ بساعت نیک بائیں ہاتھ پر لکھ کر مطلوب کو دکھائے۔ فرماں بردار ہوجائے۔

۹۶۱۱۶
۵۱۱۱۲۸۸۸
۷۶۱۱۱۵۱۷۶۵۹

ط ۴ ۳ ۸ ۱ ۰ ۸ ۸ ۶۹۲ ۱۱۵۱۱۵۱۹۲۱۳۵۵۶۱۱ ۷

**ایضاً**: اگر یہ شکل لکھ کر کنوئیں میں چھوڑ دے اور ہر نقش میں نام مطلوب کا لکھے (فلاں بنت یا ابن فلاں مطیع شود) مطیع و فرمانبردار ہوگا شکل یہ ہے۔

۱۱۹۹۷۱۱۱

## واسطے محبت کے

:۔ جمعہ یا پیر کو یہ نقش مطلوب کے بالوں میں لپیٹ کر سات روز جلائے مطلوب فریفتہ و شیدا ہوجائے۔ نقش یہ ہے۔۔۔



## واسطے دو شخص میں عداوت پیدا کرنے کے

واسطے عداوت کے کہ دو شخص میں نفاق ہوجائے۔ یہ نقش کاغذ پر لکھ کر اس شخص کے گھر میں دفن کردے بعد ایک ہفتے کے جدائی اور رنجش طرفین کی معائنہ کرلے مگر زیر تعویذ نام دونوں شخص کا لکھ دے اس طرح پر نقش یہ ہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| عه | لالا | لا | ۱۱ | لا | ۱۱ | دا |
| لا | ۷ | ۲۱ | ل | ل | ر | ر |
| ر | لا۱ | ۱۱ | ع۸ | ۱۱ | لا | لالا |

۱۱ ۱۱ ۸ ۹ ۱۱ ۱۱ ک و ۱۱ ۷۷ عه ۸۸ م م طط ۱۱ ۱۱ ۱۱ ۹۹۹ ۷۷۷ ح ۱۲۱ م ۵ م ط عه عه

عداوت فلاں بن فلاں

## واسطے محفوظ رہنے آفات سے

یہ نقش نادعلی دافع جمیع آفات اور واسطے خلاصی محبوس کے مجرب ہے۔

## واسطے پریشان کرنے مدعی کے

اس نقش کو سیاہی سے کاغذ پر لکھ کر مدعی کے دروازے پر گاڑ دے۔ اس کے گھر میں ہر وقت لڑائی ہوا کرے گی جس وقت اکھاڑ کر پھینک دے لڑائی موقوف ہو جائے گی۔ نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱۲۱ | ۱۱۳۵ | ۱۱۳۲ | ۱۱۲۸ |
| ۱۱۳۳ | ۱۱۲۷ | ۱۱۲۲ | ۱۱۳۴ |
| ۱۱۲۶ | ۱۱۳۰ | ۱۱۳۷ | ۱۱۲۳ |
| ۱۱۳۶ | ۱۱۲۴ | ۱۱۲۵ | ۱۱۳۱ |

## واسطے دفع احتلام کے

۔ بیچ دفع احتلام کے جو کوئی سورۂ نوح کو ہر رات سوتے وقت پڑھا کرے گا۔ احتلام سے بچا رہے گا۔ **ایضاً** جو بھنگرہ کہ اوپر قبر کے اُگا ہوا سے یکشنبہ یعنی اتوار کے روز اُکھاڑے اور اس کی جڑ ازار بند میں باندھے محتلم نہیں ہوگا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۱ | ۳۱ | ۳۱ | ۳۱ |
| ۳۱ | ۳۱ | ۳۱ | ۳۱ |
| ۳۱ | ۳۱ | ۳۱ | ۳۱ |

**ایضاً** سورۂ قل اعوذ برب الناس تین بار سوتے وقت پڑھے۔ پڑھنے کے بعد کسی کے ساتھ بات نہ کرے محتلم نہیں ہوگا۔ **ایضاً**۔ جاری پانی کے اندر ایک پتھر ملا کرتا ہے جس کا کچھ نشان برابر نسخہ اصل میں تحریر نہیں تھا۔ ہم نے اصل کی نقل اُسی طرح کی لکھا ہے کہ جو کوئی اس پتھر کو اپنے ساتھ رکھے گا محتلم نہیں ہوگا۔ **ایضاً**۔ اگر باگھ کی دم کے بال کو بُن کے ازار بند بناتے اور شوال کے مہینے میں اس کو نیفہ میں ڈال کر پہنا کرے جب تک وہ اس کے پاس رہے گا ہرگز محتلم نہ ہوگا۔ **ایضاً**۔ یکشنبہ یعنی اتوار کے دن سفید آک کی جڑ جب تک کہ اس کی چھاؤں نہ پھرے یعنی صبح کے وقت اُسے اُکھاڑے اور ازار بند میں باندھے اگر ممکن ہو تو اس جڑ کا ازار بند بنا دے جب تک اس کے ساتھ ہوگا ہرگز محتلم نہ ہوگا۔

## طلسمات

۔ علاج چراغ ہوا اور پروانے سے نہ بجھنے کے لئے اگر نمک سنگ پیچ جلے

ہوئے چراغ کے ڈالے تو ہوا اس چراغ کو بجھا نہ سکے گی اور دفع پروانے کے لئے یہ علاج ہے کہ شمع کو روشن کرکے ایک گھنٹہ بھر بیچ تابش آفتاب کے رکھے اور پھر اسی طور جلتی ہوئی گھر میں لے جائے اور رکھے کوئی پروانہ اس کے گرد نہ پھرے گا۔ اور بقولے دوسرے چراغاں جو اس چراغ سے روشن کئے جائیں گے۔ وہ چراغاں بھی یہی حکم رکھتے ہیں۔ **طلسم چراغ**۔ سانپ کی کانچلی کو لاکے اس کی چار بتیاں بانٹے اور ہر ایک بتی کو بیچ ہر ایک کونے گھر کے رکھے۔ یعنے ہر چہار کونوں میں رکھ کے ان بتیوں کو روشن کرے وہ گھر سانپوں سے بھرا نظر آئے گا **طلسم** اگر چاہے کہ چراغ آپ ایک دوسرے کے ساتھ لڑائی کریں تو چاہیئے ایک چراغ میں چربی گرگ اور دوسرے میں بکری کی چربی ڈالے اور دونوں چراغوں کو ایک گز کے فاصلے پر رکھ کے روشن کرے۔ وہ چراغاں آپس میں اُلجھ کے لڑائی کریں گے۔ **طلسم** لاوے دیوچۂ آبی اور لال کپڑے میں ڈال کر بتی بنائے اور چراغ میں جلائے جو کوئی اس گھر میں آئے گا ایسا نظر آئے گا جیسا کوئی ننگا کھڑا ہے **طلسم**۔ بکری کی چربی اور شیر کی چربی ان دونوں کو دو چراغوں میں ڈال کے وہ چراغاں روشن کرے اور ایک گز کے فاصلے پر رکھے۔ آپس میں دونوں چراغ لڑائی کریں گے۔ **طلسم**۔ چربی گرگ کی اور مچھلی کی چربی ایک جگہ ملا کے بیچ چراغ کے جلائے تمام گھر پانی سے بھرا ہوا نظر آئے گا۔ **طلسم**۔ واسطے غرق نہ ہونے بیچ پانی کے جس کسی کو بیچ پانی میں غرق ہونے اور آگ میں جل جانے کا خوف ہو تو اس آیہ شریف کو پڑھا کرے اور خود پر دم کیا کرے۔ اِنَّ وَلِیِّۦَ اللّٰہُ الَّذِیْ نَزَّلَ الْکِتٰبَ وَھُوَ یَتَوَلَّی الصّٰلِحِیْنَ وَمَا قَدَرُوا اللّٰہَ حَقَّ قَدْرِہٖ وَالْاَرْضُ جَمِیْعًا قَبْضَتُہٗ یَوْمَ الْقِیٰمَۃِ وَالسَّمٰوٰتُ مَطْوِیّٰتٌۢ بِیَمِیْنِہٖ سُبْحٰنَہٗ تَعَالٰی عَمَّا یُشْرِکُوْنَ

**طلسم**۔ ایک رنگ کالی کُتّی کا دودھ لاکے اس کا دہی بنائے۔ اور اس میں سے مسکہ نکالے جو کوئی اس مسکہ مذکور کو پاؤں کی ہتھیلی پر اور تمام پاؤں پر ملے اور اونٹ کے چمڑے کی جوتیاں پہنے جس قدر پانی پر جائیگا غرق نہیں ہوگا بلکہ تیرنے والا اس کے آگے تھک جائے گا۔ مجرب ہے۔ **طلسم**۔ بال اور پوست مادہ گائے کا زمین میں گاڑے اور ہر روز اس کو پانی دیا کرے اس جگہ سے کنیز کا جھاڑ اُگے گا۔ **طلسم** گوبر مادہ گائے کا جو کوئی جوتا ہوا سے مٹی میں گاڑے اور ہر روز ایک مدت تک پانی دیا کرے باذن اللہ تعالیٰ اس جگہ سے نیلوفر کا جھاڑ اُگے گا۔ **طلسم**۔ سینگ مادہ گاؤ کا زمین میں گاڑے اور پانی دیا کرے اس جگہ سے نیزہ کے بانس کا جھاڑ نکلے گا۔ **طلسم**۔ ہینگ کو بیچ پانی کے پیس کر تھوڑا سا شہد اس میں ملائے اور گیہوں اور چاول اس میں پکائے ایک شب اور ایک دن اسی طرح رکھے اس کے بعد سکھا کر کسی جگہ پر



ڈال دے جو پرندہ اس کو کھائے گا بے ہوش ہو جائے گا جب گائے کا گھی اور دودھ یہ دونوں ایک جگہ ملا کے اسے کھلائے گا تب اچھا ہوگا اور ہوش میں آئے گا۔ **طلسم**۔ زیج جامع العلوم امام فخریؒ کے مسطور ہے کہ اگر چاہے تو کہ ہوا کے اور زمینی مرغوں کو صید کرنے یعنے پکڑنے ساتھ بے مشقت کے تو لے تھوڑے سے گیہوں اور تھوڑا سا گندھک پیلا اور اس گیہوں کو اس گندھک میں جوش دے اور پھر اس گیہوں کو مرغوں کے آگے ڈالے تا کہ اسے وہ پرندہ کھائیں اس کے کھانے کے بعد ایک ساعت تک صبر کرے تا کہ وہ پرندے بے ہوش ہو جائیں۔ ہاتھوں سے پکڑے جائیں۔ **طلسم**۔ کئی دانے جوز القی کو پیس کے پانی میں ڈالے تمام مچھلیاں پانی کے اوپر آئیں گی۔ اس طرح کہ ہاتھوں پکڑ لی جائیں گی۔ **طلسم** حب لعل کو پیس کر اس کا مغز نکالے اور پانی میں پیس کر اوپر کھڑاؤں کے جس پر کھونٹی یا چمڑا نہ لگا ہو اس پر ملے اور پاؤں کو دھو کر وہ جوتے یا کھڑاؤں جس پر دوا لگی ہے پہنے اور چلے کہ پاؤں سے جدا نہ ہوں گی۔ **طلسم**۔ خراطین جسے گینڈل کہتے ہیں اس کی چربی نکال کر اس چربی کا دھواں لے کر سیاہی بنائے جو کچھ اس سیاہی سے لکھا جائے گا وہ لکھا ہوا رات کو بغیر چراغ کے پڑھا جائے گا۔ **طلسم**۔ زرنیخ طبقی کو گھسکر باریک بیچ شیشہ تنگ دہن کے ڈالے اور مقطر سرکہ یعنے بوند بوند سرکہ لیا ہوا اس شیشے میں بھرے اور کسی اندھیری جگہ میں لے جا کے رکھے بغیر چراغ کے روشنی ہوگی۔ **طلسم**۔ کاغذ کی کڑائی بنائے اور اس میں تل کا تیل بھرے اور آگ کے اوپر رکھے۔ اور جو چیز چاہے وہ پکالے کاغذ نہیں جلے گا۔ **طلسم** جس مقام پر اوپر عورت منہ کے خال سیاہ یعنے کالا تل ہوگا اسی مقام پر بیچ اندام نہانی یعنے عورت کے چھپے مکان پر بھی تل کا دانہ ہوگا۔ **طلسم**۔ چوپتہ کہ بیچ بگولے ہوا کے ساتھ اوپر جاتا ہو جو کوئی اس کو اسی حالت میں اپنے دانتوں سے پکڑے گا اور ساتھ پشک خوک کے بیچ کمر کے باندھے گا تو اڑھائی من کھانا کھائے گا۔ **طلسم**۔ لاوے کیک کہ جس کو پسّو کہتے ہیں اور نصف پائیں اس کا جس عورت کو کھلائے حیض جاری ہو جائے مگر نصف اوپر کا باحتیاط رکھے کیونکہ اسی نصف بالا کے کھلانے سے صحت ہونا ممکن ہے ورنہ حیض ہرگز بند نہ ہوگا۔ **طلسم** لاوے زبانِ زاغ سیاہ و خاک مدفن یعنے مسان کی اور بیسوں ناخن اپنے پہلے بروز مذکور جلا کر رکھے اور زبانِ زاغ مذکور اتوار کو علی الصباح جدا جدا جلا اس میں انزال اپنا مع لعاب دہن و خون انگشت خنصر خود جو کہ سب میں چھوٹی انگلی ہے نکال کر ہر ایک چیز باہم آمیز کرکے اور اپنے انزال میں برابر نخود کے گولیاں بنائے پھر جس کسی کو ایک گولی بروز نیک

کھلاوے ۔ اس قدر فریفتہ ہو کر عقب گذاری دشوار ہو جائے۔ **طلسم** ۔ جو عورت بے حیا نہایت ہو تو روز سہ شنبہ بیخ لجا لو لا کر اسے کھلائے تو شرم دار ہو جائے۔ **طلسم** ۔ عورت کے سر کے بال اور مرد کا کپڑا دونوں کو منگل کے روز جلائے ۔ اگر چاہے کہ عداوت ہو جائے کھلائے ۔ عداوت ہو جائے گی ۔ مجرب آزمودہ ہے **طلسم** ۔ چھپکلی کی دُم اتوار یا منگل کے روز لیکن آخیر ماہ میں برہنہ ہو کر ایک کپڑا بھی بدن پر باقی نہ رہے تراش لیوے مگر جب تک کہ وہ دُم بریدہ رقص میں رہے خود بھی ناچا کرے جب کہ ٹھہر جائے تو اُس کو اٹھا لائے کہیں پوشیدہ سایہ میں سُکھا کر روغن چنبیلی میں تر کر کے جلائے تماشائے عجیب معائنہ کرے۔

## دربیان شعبدہائی زنگارنگ

اگر آپ نوسادر و بھلاواں دسر کہ یک جا کر کے بیضۂ کبوتر پر کہ نر و مادہ دونوں سُفید ہوں اشیائے مذکورہ سے نقش کرے اور پھر کبوتر کے تلے رکھ دے وقت بچے ہونے کے وہ نقش ظاہر ہوں گے۔ **شعبدہ** اگر نوسادر و سہاگہ و سنکھیا مساوی الوزن ملا کر لکھے ہوئے حرفوں پر ملے اور دھوپ میں رکھ دے حرف دور ہو جائیں گے **شعبدہ** اگر کپڑے کو سات مرتبہ گھیگوار کے دودھ میں تر کر کے اور ساتوں بار سایہ میں خشک کرے اور آگ میں ڈال دے کپڑا ہرگز نہ جلے گا۔ **شعبدہ** ۔ اتوار کے روز کوے کی چونچ لائے اور دھوپ اور گوگل کی دھونی دے کر کسی قدر خط اس چونچ سے زمین پر کھینچے جو عورت اُسے لانگھ جائے گی خون حیض جاری ہوگا ۔ اور جبکہ اسی چونچ کو دھو کر پلائے خون بند ہو جائے گا۔ **شعبدہ** اگر ایک مکھی اور آدھی سیاہ مرچ ذرا سی ہینگ پانی میں پیس کر آنکھ میں لگائے تپ و لرزہ دفع ہو جائے گا۔ **شعبدہ** سفید دھتورہ اتوار کو اکھاڑ کر مرد کے دہنے ہاتھ میں اور عورت کے بائیں ہاتھ میں باندھے تپ ایک روز میں دفع ہو جائے **شعبدہ** اگر بتاسا ثابت اور دُرست روغن چنبیلی میں چرب کرے اور پانی میں چھوڑ دے بتاسا نہ گُھلے گا۔ **شعبدہ** اگر چاہے کہ مکھی مکان میں نہ رہے تو عاقر قرحا اور گندھک اور بیخ نرگس پانی میں ڈال کر حل کرے اور اس پانی کو دیوار پر یا جس مکان میں چھڑک دے وہاں مکھی نہ رہے گی۔ **شعبدہ** اگر چھوے کی چربی میں بورہ آرمنی ملا کر پارۂ کتان سے ایک فتیلہ بنا کر چربی مذکور میں آلودہ کرے اور چراغ نو میں رکھ کر روغن سماب ڈال کر روشن کرے معلوم ہو گا کہ اہل محفل کشتی پر سوار دریا کی سیر کرتے ہیں۔ **شعبدہ** ۔ ترکیب یہ ہے کہ دو مُرغ مقابلہ باہم سے جُدا نہ ہوں چاہئے



کہ ایک مُرغ آنکھ میں سنگ مقناطیس سُرمہ سا کر کے لگائے اور دوسرے کی آنکھ میں بُرادۂ آہن باریک کر کے لگائے دونوں مُرغ برابر لڑا کریں گے ۔ مقابلہ سے جُدا نہ ہوں گے **شعبدہ** ۔ اگر ہرتال اور منسل گائے کے مسکہ میں ملا کر سات گولیاں بنائے اور ایک ہفتہ طاؤس کو کھلائے بعد ہفتہ کے بیٹ اس طاؤس کی لے کر پانی میں طلا کرے پھر جو کچھ کہ از قسم زر و نقرہ ہاتھ پر رکھے کسی کو دکھلائی نہ دے گا۔ **واسطے اثر کرنے دوا کے** ۔ یہ نقش جس کسی کو دوا اثر نہ کرتی ہو لکھ کر گلے میں باندھے دوا فائدہ کرے گی ۔ آزمودہ ہے۔ **واسطے پریشانی دشمن کے** ۔ ساعت زُحل میں کہ قمر در عقرب ہو نقش ہذا گدھے کے چمڑے پر لکھے اور کل اعداد نام دشمن کے مع اسم مادر دشمن نیچے نقش کے گاڑ دے اور اگر ممکن ہو تو اس کے آنگن میں گاڑ دے اگر یہ بھی نہ ہو سکے تو اس راہ میں جدھر سے وہ آتا جاتا ہو نقش ہذا دفن کر دے انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد دشمن پر فتحیاب ہو گا نقش یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ١٢ | ١٩ | ١٢ |
| ١٣ | ١٥ | ١٧ |
| ١٢ | ١ | ٦٢ |

٢ ٣٦ ٣٧ ٣٥ ٢٢
٩ ٣٢ ٣٨
٢١

**واسطے مرگی دُور ہونے کے** ۔ اگر کسی کو مرگی آتی ہو تو یہ اشکال مشک و زعفران سے لکھ کر بساعت نیک مریض کی گردن میں باندھے ۔ حکم الٰہی سے مرگی دفع ہو جائے گی ۔ اشکال یہ ہیں ۔

**نوع دیگر**

**ادویات مجربہ و نسخہ جات آزمودہ ہیں۔**

**عملیات میں عمل واسطے محبت کے** ۔ ایک میخ لوہے کی جو بطور ناک کے چوٹی ہو لکر اس پر چار سو دفعہ سُورۂ فاتحہ اور چار سو دفعہ سُورۂ اذا جاء نصر اللہ پڑھے مگر اول چار رکعت نماز پڑھے اور بیچ ہر ایک رکعت کے بعد فاتحہ کے اس آیت کو پڑھے فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِیَ اللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ عَلَیْہِ تَوَکَّلْتُ وَھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ ۝ پچیس بار پڑھے اور نماز کی نیت یہ ہے ۔ نَوَیْتُ اَنْ اُصَلِّیَ لِلّٰہِ تَعَالٰی اَرْبَعَ رَکْعَاتٍ لِتَسْخِیْرِ فلان بن فلان علی حب فلان بن فلان مُتَوَجِّھًا اِلٰی جِھَةِ الْکَعْبَةِ الشَّرِیْفَةِ اَللّٰہُ اَکْبَرُ **نسخہ واسطے ناسور کے** ۔ لا دے موز یعنے میٹھیلا کیلا اور بیخ آفتاب کے سکھائے اور سفوف بنائے ۔ باریک اور گائے کے گھی میں ملا کر رکھے اور ناسور کا جس قدر زخم گہرا اونڈا ہو اس قدر لمبی بتی بنا کے اس میں رکھے ہمیشہ چار پانچ روز کے عرصے میں سوکھ کے اچھا ہو جائے گا **خاک فولاد** ۔ فولاد کی خاک جامن کی چھال کے رس میں ہوتی ہے پہلے فولاد کو کانس سے گھس لے پھر رس میں

جامن کی چھال ڈالے چار روز کی مدت میں خاک ہو جائے گا۔ اور کھانا فولاد کی خاک کا برابر وزن ایک روپیہ سونے کا آدھا روپیہ دیوے۔ اگر گرم مزاج ہو تو چاہیئے کم دینا اگر سرد مزاج ہو تو وہی وزن بھار دے۔ اگر پچیس برس کا ہو تو چاہیئے کہ پاؤ تولہ وزن کھاوے۔ اگر بوڑھا ہو تو آدھا تولہ کھاوے واسطے بائی کے بیچ گھی کے دے اگر سخت بائی ہو تو شہد میں دے۔ **نسخہ امساک کے گٹکے کا**۔ ورق نقرہ ۴ رتی پارہ ۸ رتی ان دونوں کو پیس کے کھرل کر کے گولی بناتے اور گیہوں کے آٹے میں اس گولی کو باندھے اس طرح کہ مرغ اسے کھا سکے گر مرغ کالے رنگ کا ہو اُسے کھلاتے جب ایک شبانہ روز تمام گذرے اس وقت اس مرغ کو ذبح کرے اور اس کے پیٹ میں سے اس گولی کو نکالے اور پارنی سے دھو کر نگاہ رکھے بروقت مجامعت کے منہ میں رکھے جب تک منہ میں وہ گولی ہوگی تب تک ہرگز انزال نہیں ہوگا جب منہ سے نکال لے گا تو منزل ہوگا۔ **نسخہ قوّت معدہ** اور رنگ زرد کو سُرخ کرے اور صفرا کو دفع کرے۔ واسطے مردوں اور عورتوں کے مجرب ہے اور اگر کسی کے تمام اعضاء میں درد ہوا کرے اور اشتہا یعنے بھوک کم ہو اور کھانا ہضم نہ ہوتا ہو اس کو بہت مُفید ہے۔ گلاب کی کلی ۸ ۔ ناگرموتھہ ۵ ۔ لونگ ۳ ۔ مصطگی رومی ۲ ۔ بال چھڑ ۳ ۔ تگر ۳ ۔ دارچینی ۲ برہمی ۲ ۔ زعفران ۲ ۔ الائچی ۱ ۔ جائپھل ۱ ۔ بادرنجبویہ ۵ ۔ پوست ترنج ۵ ۔ کپور کچری ۲ ۔ کچا ریشم جلا ہوا ۵ ۔ مشک ۳ ۔ عنبر ۲ ۔ ورق طلاء ۲۵ ۔ آنولہ دس سیر شکر سفید مقدار دو برابر سب دوائیوں کے سوائے ورق طلاء و آنولہ رس کی سب دوائیاں ماشوں کے وزن سے پہلے آنولے کو سُکھا کر صاف کر کے اور پانی کو جوش دے کر آنولہ مذکور کو اس میں اچھی طرح سے پکائے۔ بعدہٗ صبح کے وقت شکر کو شیرہ بنا کے پانی میں آنولے کے اس شیرہ کو ڈالے اور چکھ کے دیکھے کہ شیرہ کچھ تھوڑا کھٹا ہوا ہو۔ پھر تمام اجزا کو باریک پیس کر اچھی طرح سے چھان کے کپڑے سے گزارے اس کے بعد شکر کو قوام دے کر دستور معجون بنائے۔ خوراک:۔ صبح کے وقت ۳ درم دوا کھائے اور پرہیز بادی و کھٹائی کا کرے۔ **نسخہ واسطے خصیئے کی سُوج کے**۔ جس خصیئے پر سُوج چڑھی ہو یا خصیہ نیچے اُتر آیا ہو تو چاہیئے کہ شیرہ بھنگ کے کچے پتّے کا اگر کچا پتا بھنگ کا نہ مل سکے تو خود بھنگ بھی خوب ہے لے کے کئی بوند شہد اور تھوڑا سا چونہ اس میں ملا کر گرم گرم لیپ لگا دے۔ سوج اور خصیوں کا درم برطرف ہوگا۔ اور نیچے اُترا ہوا خصیہ بھی پھر اپنی اصلی حالت پر چڑھ آئے گا۔ **نسخہ واسطے ہضم طعام کے**۔ اگر مولی کا بیج نہار منہ ایک تولہ ساتھ باسی پانی کے کھائے گا طعام ہضم اور اشتہا صادق لائے گا۔ اور قوتِ معدہ کے ہضم طعام اور پر قوّت



معدہ کے موقوف ہے۔ بہت پیدا کرے گا۔ **نسخہ واسطے دفع درد کمر**۔ یہ واسطے درد کمر کے نہایت مفید و آزمودہ ہے تخم کوسہ کے ایک تولہ لے کے ایک سیر گائے کے دودھ میں جس میں بالکل پانی نہ ہو اس میں تخم مذکور کو نیم کوب کر کے ڈالے اور جوش دے جس وقت پاؤ سیر دودھ باقی رہے اُس وقت پیئے اور اوپر اس کے یہی دودھ خشکہ کھاوے۔ **نسخہ عجیب**۔ اگر کوئی شخص سفید کنیر کے پھول کو اوپر ناف باکرہ یعنی کنواری عورت کے لگائے تو اندام نہانی اس کی فراخ اور کشادہ ہو جائے گی۔ **نسخہ واسطے درد نیم سر**۔ یہ نسخہ واسطے آدھے سر کے درد کے بہت مُفید ہے بارہا آزمائش میں آیا ہے۔ آب کشنیز تر یعنے کو تمیر کو لے کر اس کا پانی دونوں سوراخوں میں ناک کے بوند بوند ٹپکائے۔ آدھے سر کا درد فی الفور دفع ہو جاتا ہے **نسخہ واسطے کھولنے پیشاب کے**۔ سُفید زیرہ ۲ درم انگور ۲ درم ان دونوں کو پیس کر بیج چھاچھ کے جسے فارسی میں دوغ کہتے ہیں ڈال کے تین دفعہ کھائے ساتھ کرم فضلِ الٰہی کے شفا پائے گا۔ **نسخہ واسطے سوزاک یعنی پرمہ کے** اور واسطے دھات پُشت وغیرہ کے نہایت مجرب ہے۔ پاکھان بید فلفل دراز الائچی بلیلہ کابلی بلیلہ آملہ ہر ایک پانچ درم سلاجیت ۳ درم کوٹ کر چھان کر بکائن کے پانی سے سحق کر کے یعنے خوب باریک اچھی طرح سے پیس کے گولیاں بنائے اور برابر ایک درم وزن کے ہر روز کھائے جس وقت آلت سے مثل مکڑی کے جال کے کچھ چیز باہر آئے تو ترک کرے نہیں تو ضرور کھایا کرے۔ **نسخہ واسطے چند بیماریوں کے**۔ منقول ہے جناب شیخ کبیر رحمۃ اللہ علیہ سے کہ جس وقت حضرت امیر المؤمنین علی کرم اللہ وجہٗ نے ساتھ جناب خاتون جنت کے شادی کی اُس وقت حضرت جبرئیل علیہ السلام بطریق تحفہ کے اس نسخہ کو بخدمت مبارک حضرت رسالت پناہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے لائے اور بہت سی تعریف اس ادویہ کی کی مگر یہاں مختصراً لکھا گیا۔ واسطے سوداء اور صفرا اور درد معدہ و درد پشت و درد سینہ و درد دندان بوئے دہن اور بوئے دماغ اور سوزاک و پرما کو نافع اور دفع کرتا ہے اور قوتِ باہ کو زیادہ کرتا ہے۔ بہت مجرب ہے۔ اجوائن خراسانی ۲ درم، زنجبیل ۲ درم مصطگی رومی ۲ درم کبابہ ۲ درم عاقر قرحا ۱ درم جوز بویا ۱ درم مشک ۱ درم بھونے چنے ۱ درم دارچینی ۲ درم خولنجان ۲ درم عود خام ۲ درم مشک ۱ درم ان سب دواؤں کو کوٹ کر کپڑچھان کر کے تین حصے برابر دوا کے عسل النحل ملا کے اپنے ہاتھ سے خوب مَسلے اور کسی جگہ میں چھپا کے ساتھ محافظت کے رکھے اور ہر روز نہار کے وقت ایک درم کھائے نہایت تین ہفتے تک پرہیز ترشی یعنی کھٹائی و بادی سے کرے۔ **معاجین سلاطینی** جو حکمائے ولایت نے بادشاہوں کے لئے تجویز کی ہیں۔ عنب الثعلب ایک تولہ، صمغ عربی ایک تولہ، تخم گاذر ایک تولہ

بھوسی اجوائن کی ایک تولہ، مصطگی رومی ایک تولہ گل ۳ تولہ ۔ اگر ۳ تولہ جادتری ۶ تولہ دارچینی ۶ تولہ موصلی
سیاہ ۶ تولہ، خشخاش ۶ تولہ، مشک ۶ ماشہ، عنبر ایک ماشہ زعفران ۶ ماشہ اور ورق طلا جیسا کہ رسم
ہے شہد میں معجون پکا کے بنائیے اگر کیف دار چاہے تو ۶ تولے بھنگ کا تیل زیادہ کرے کیف دار ہوگا۔ **طلا**
بیچ دریافت احوال عورت کے لائیے ۔ دانت گرگ کا اور روغن زیت میں ڈال کے رکھے جس وقت جماع کرنا
چاہے اس وقت قضیب پر لگائے وہ عورت اپنا تمام ماجرا اوپر زبان کے لائے گی۔ جو کچھ بیچ اپنی عمر کے مخفی
کام کی ہوگی تمام ظاہر کرے گی۔ **طلا** بڑے بڑ با گل کا پتّا لا کر اوپر قضیب کے ملے جس عورت کے ساتھ مجامعت
کرے گا بہت حظ حاصل ہوگا۔ **امساک** اگر کوئی شخص ہڑ یا ریوڑی کا تازہ پتّا لا کے دونوں ہاتھوں کے
اوپر مَسلے اس طرح کہ اس پتّے کے پانی سے دونوں ہاتھ اچھی طرح بھیگ نہ جائیں۔ جب سوکھ جائیں اس وقت
عورت کے ساتھ مجامعت کرے جب تک کہ چراغ پر دونوں ہاتھوں کو گرم نہ کرے گا انزال نہیں ہوگا **ایضاً**
امساک بیر بہوٹی اور دیوانی کنجشک یعنے چڑیا کا گوشت دونوں برابر وزن لے کے ساتھ پنبہ دانہ یعنی روئی
کے بیج جو کہ جوفی نہ ہوئی ہو بتّی بنائے اور بیج گائے کے گھی کے نئے سکورے میں چراغ جلائے اور مشغول مجامعت
ہو جب تک چراغ جلتا رہے گا انزال نہ ہوگا اگر چاہے کہ خلاص ہو تو چراغ بجھا دے۔ **نسخہ** ۔ امساک کا بہت
خوب اور مجرب ہے ۔ جوز بویہ زعفران اسپند اسگند جملہ چار جزو ہیں۔ وزن ہر ایک جزو کا ایک ایک مثقال
لیوے اور کوٹ کے بیچ دو برابر شہد کے ملائے اور آدھا درم وزن گولی بنا کے رکھے اور حاجت کے وقت
ایک گولی کھائے اور گولی کھانے کے بعد ایک گھنٹہ پیچھے مشغول جماع ہووے عجب لذت پائے گا زندگی کا مزہ
اٹھائے گا۔ **ایضاً نسخہ امساک** ۔ عاقر قرحا کبابہ اسگند موصلی سیاہ خولنجان قرنفل خشخاش بھوئیں پلی
ان آٹھ چیزوں کو کوٹ کر دوا کے ہم وزن شہد لے کر اس میں دوا کو ملا کے خمیر کرے اور جنگلی بیر کے برابر گولی بنائے
جو کوئی اس کو نہار منہ کھائے گا تو بڑی قوت ہوگی یہ نسخہ درست و آزمودہ ہے۔ **نسخہ دھات لیثت**
اگر کسی عورت کو دھات جاتی ہو تو یہ نسخہ نہایت مفید ہے۔ اگر سفید دھات جاری ہو ایک سیر شاہی لوند
خطائی دو درم زیرہ سفید ان دونوں کو پیس کر کپڑ چھان کرے اور تین پوڑی بنائے اور تین روز کھلائے
نمک سے پرہیز کرانا لازم ہے۔ خوراک شیر برنج کھلائے یا کہ دودھ روٹی فرصت کلی حاصل ہوگی اگر پرمہ
ہو اور دھات بھی جاتی ہو تو تین درم شورہ قلمی کو پہلے پیسے پھر ان تینوں پڑیوں مذکورہ میں ملائے اور
کھلائے اگر بڑا جوان ہو تو سات پوڑی کھلائے اگر اس سے زیادہ جوان ہو تو چودہ پوڑی کھلائے کہ افضالِ الٰہی سے



فرصت کلی حاصل ہو شفائے کامل ہو خواہ وہ شخص مرد ہو یا عورت شاہد مراد سے واصل ہو مجرب ہے۔ **حلوائے**
**مفید** کہ حکمائے ولایت نے واسطے بادشاہوں ولایت کے ترتیب و تجویز کئے ہیں۔ یہ ہیں: ۔ کدو ۵ سیر۔
مغز بادام ۳ آثار۔ خشخاش آدھا سیر۔ گل قند آدھا سیر۔ گلاب آدھا سیر۔ خرما درشت آدھا سیر۔ جوز بویہ
ایک تولہ۔ بسباسہ ایک تولہ۔ مشک خالص ایک ماشہ۔ زعفران آدھا تولہ۔ عاقر قرحا آدھا تولہ۔ رومی
مصطگی پاؤ تولہ قرنفل اڑھائی تولہ قاقلہ آدھا تولہ۔ شقاقل مصری آدھا تولہ۔ بودہ آدھا تولہ۔ موچرس
آدھا تولہ۔ گائے کا گھی ایک سیر۔ تخم کنوچہ ۳ تولہ ثعلب مصری ۲ تولہ مغز تخم کدو ۲ تولہ۔ مغز تخم خربوزہ ۲ تولہ
مغز تخم پنبہ دانہ ۲ تولہ ۔ ورق طلا ورق نقرہ ان سب دواؤں کو کوٹے اور کدو کو باریک کرکے آٹھ سیر شکر
سفید کو قوام پر لا کے ایک سیر شہد خالص ڈال کے اور مغزوں کو گھی میں خوب بھون کے بموجب دستور حلوا بنائے
اور ہر روز صبح و شام دو وقت موافق برداشت طبیعت کے کھلائے ایک تولے سے تین تولے تک۔ اس سے
زیادہ نہ کھلائے۔ خاصیت اس حلوائے مفید کی یہ ہے کہ اشتہائے صادق صاف لاتی ہے اور جو چیز کھائے گا اسے
ہضم کرے گا اور آنکھوں کی لالی دور کرے گا اور قوتِ نظر کو مفید ہے اور قوتِ باہ کو حد سے زیادہ تیز کرے گا
اور بڑھاپے کو اور مغز کو اور قوتِ کمر کو آبِ منی اور قوتِ دماغ کو زیادہ کرے اور خونِ فاسد کو صاف کرے
اور منی رقیق یعنے پگھلی ہوئی کو سخت اور گاڑھی کرے اور مادہ بلغم و صفرا و سودا کو دور کرے اور درد معدہ
اور دردِ پشت و دردِ سینہ و دردِ کمر اور دانتوں کے درد کو اور تمام بند بند کے درد کو دور اور رفع کرے اور
منہ کی باس اور بوئے دماغ کو نافع اور دفع کرے۔ نہایت مجرب و آزمودہ ہے۔ **نسخہ چاندی کی خاک**
**کا** ۔ انار ترش یعنی کھٹا انار اگر بڑا ہو تو ایک دانہ اگر چھوٹا ہو تو دو دانے کا رس لیوے اور ایک تولہ نقرہ
یعنی خالص چاندی لے کے اس کو برادہ بنائے جس طرح باریک ریتی ہوتی ہے اور برادہ مذکور کو اس
کھٹے انار کے رس میں ڈال کے کھرل کرے جب تک کہ تمام رس جذب نہ ہو جائے اس کے بعد ایک گولی کرے
اور دو سکوروں میں رکھ کے کپڑ مٹی کرے اور آدھا من جنگلی گوبری رکھ کے آگ دے۔ جب کہ گوبری سب
جل جائے۔ اس وقت وہ برادہ چاندی کا اکسیر ہو جائے گا۔ یہ اکسیر کی خاصیت سرد ہے اور تپ دق کے لئے بہت
مفید ہے۔ چاہیئے کہ دو رتی سے تین رتی تک چالیس روز تک مریض کو کھلائے اور واسطے قوتِ باہ و قوتِ
ہاضمہ اور قوتِ معدہ اور زیادتی خوراک کے یہ ترتیب ہے کہ اکسیر مذکور کو کھرل میں ڈالے اور اس میں ایک
ماشہ سنبل سفید اور دو ماشہ پارہ ڈالے اور پان کا رس اس میں ملائے اور کھرل کرے جب سوکھ جائیگا

اُس وقت دو نئے سکوروں میں رکھے اور جنگلی گوری آدھا سیر یا ایک سیر سے اسے آگ دے اور بعد جلنے
گوبریوں کے نکالے اور پھر ایک ماشہ سنبل اور دو ماشہ پارہ اور پان کا رس ڈال کے کھرل کرے جب سوکھ
جاتے تو دو سکوروں میں رکھ کے بیچ آدھا سیر یا ایک سیر جنگلی گوبری میں رکھ کے آگ دے۔ اسی طرح پچیس مرتبہ
سنبل اور پارہ اور پان کا رس ڈال کے کھرل کر کے آگ دیا کرے اور پانچ مرتبہ آخری وقت فقط خالی پان کے
رس میں کھرل کر کے سکوروں میں رکھ کے آگ دے کل چالیس مرتبہ اسی طرح تب تیار ہوگا اور وزن بھی اس
کا زیادہ ہوگا۔ جس قدر سنبل دیا گیا ہے اس قدر اس کا وزن زیادہ ہوگا اس کے بعد اس سب کو سفوف کر کے
برابر اس سفوف کے لونگ اور برابر اس سفوف کے زعفران ملا کے بیچ ایک ڈبیا کے رکھے اور واسطے فائدہ باہ
مذکورہ کے استعمال کرے۔ یہ نسخہ یونانی طبیبوں کے اور فقیران رہرو نے جو عنایت فرماتے ہیں۔ مرقوم ہوتے ہیں
واسطے قوتِ باہ اور زیادتی منی و امساک کے نہایت مجرب ہیں۔ خرمہ درشت یعنی بڑی کھجوریں چار عدد منہ
ہر چار کھجوروں کا کھول کر رس زقوم کا ان میں بھرے اور چار پہر تک رکھے اس کے بعد ایک سیر مادہ گائے کا دودھ
لے کے بیست آثار پانی میں ڈالے اور چار کھجوروں کو خالی کر کے ساتھ پانی مذکور کے دھوئے یہاں تک کہ وہ
سب پانی خرچ ہو جائے۔ اس کے بعد چار دام یعنی سات تولہ گائے کا گھی لے کے کڑاہی میں ڈال کے جوش
دے اور چاروں کھجوروں کو اس گھی میں ڈالے اور تھوڑی تھوڑی آگ دے تاکہ کھجوریں لال ہو جائیں جل
نہ جائیں اس کے بعد کڑاہی سے نکال کر نگاہ رکھے اور ہر ایک کھجور کو چار حصہ کر کے ایک حصہ ہر روز کھائے
اور اس گھی کو جو کڑاہی میں باقی رہا ہو۔ اُسے شیشے میں ڈال کے نگاہ رکھے اگر کسی آدمی کو جو جلق کا مرض رکھتا ہو
اس پر یہ گھی لگایا جائے اور بعد لگانے کے پان کے پتے اس پر باندھے تو انشاء اللہ تعالیٰ اچھا ہوگا اور سخت
بنے گا ہرگز سرنگوں نہ ہوگا اور فائدہ کھجور کے کھانے کا یہ ہے کہ قوتِ باہ زیادہ ہوگی اور منی سخت اور گاڑھی
پیدا ہوگی اور امساک تمام لائے گا۔ کہ چار پانچ عورتوں کو خوش کر سکے گا۔ **ادویہ قوتِ باہ و امساک**
اسپند ولایتی پانچ درم آدھا کچا بھنے۔ تخم ہلیلہ پانچ درم وہ بھی کچا بھونے خشخاش کا چھلکا دو درم اور کالا
تل چھ درم اور قند کہنہ بیست درم۔ ان پانچوں دواؤں کو ایک جا کر کے باریک پیسے بعد سات گولی بنائے
جماع کرنے کے وقت ایک گولی کھائے۔ قوتِ عظیم پیدا ہوگی۔ ہرگز انزال نہ ہوگا۔ **نسخہ واسطے دفع دمہ**
کالی تلی ۳ ماشہ، اجوائن ۲ ماشہ ببول کی چھال ایک مٹھی بھر کوٹ کر چھان کر سات گولی بنائے اور
ہر روز ایک گولی کھایا کرے۔ پرہیز کھٹائی اور بادی و تیل کا رکھے دمہ دفع ہوگا۔ **علاجِ کفِ بلغم**



لونگ، سونٹھ، پیپل، کالی مرچ، اجوائن، کالی زیری ان چھ دواؤں کو برابر وزن لے کے ہاون دستے میں
کوٹ کے ایک آثار پانی میں جوش دے جبکہ ایک چھٹانک پانی باقی رہے اس وقت اس پانی کو صاف کر کے
پیئے انشاء اللہ تعالیٰ تین روز میں اچھا ہوگا۔ کفِ بلغم افضالِ الٰہی سے دور ہوگا۔ **نسخہ آتشک**۔ اور
دوسرے امراض خبیثہ کو جو بغیر نقصان منہ آنے کے دفع نہیں ہوتے ہیں۔ لاوے ہلیلہ سیاہ، سفید کتھا، نیلا
تھوتھا خام یعنی کچا سب دوا برابر ہم وزن لیمو کے پانی میں چار پہر تک کھرل کرے اور مقدار جنگلی بیر کے برابر
گولی بنائے ایک گولی صبح کو دہی یا چھاچھ کے ساتھ کھائے۔ دس روز تک کھائے۔ بادی اور مرچ سے پرہیز
کرے۔ **ترکیب قوتِ باہ**۔ مرغ کے ایک انڈے کی سفیدی اور ادرک کا رس اور پیاز کا رس شہد
اور گائے کا گھی سب کو برابر لے کر ہر صبح کو کھایا کرے نہایت فائدہ مند اور باہ آور ہے۔ **نسخہ واسطے
تندی شہوت اور تیزی امساک کے** جو دو چند تفاوت کرے۔ زعفران بسباسہ دونوں
بوزن ڈیڑھ ماشہ اور بیر بہوٹی چار عدد ان تینوں دواؤں کو باریک پیس کر شہد میں تین گولی بنائے ایک
گولی جماع کرنے کے آگے اپنے کام میں مشغول ہووے نہایت مفید و آزمودہ ہے۔ **یہ نسخہ سلطان ابراہیم
ادہم بلخی کا ہے** واسطے ہر ایک مرد سرد یعنے کم قوت کے ہے۔ چاہیئے کہ سب دوا کو جمع کر کے پتھر کے اوپر پیس کر اور
کپڑے میں چھان کر صاف کر کے ایک تولہ وزن کی گولیاں بنائے اور فجر کے وقت ایک گولی کھائے اور اس
کے اوپر آدھا سیر گائے کا دودھ پیا کرے کہ مجرب ہے مرد ہوگا لیکن کھٹائی اور چیز ہائے بادی نہ کھائے
اور سات روز تک عورت کے نزدیک نہ جائے۔ موچرس ۵ تولہ۔ تالمکھانہ ۵ تولہ۔ بڑی سونٹھ ۵ تولہ کباب
چینی ۵ تولہ قند کہنہ بیس برس کا ۵ تولہ گائے کا گھی ۵ تولہ۔ **نوع دیگر** ساذج مغربی کو جو کوب کر کے گائے
کے دودھ میں بھگا کے چھاؤں میں سکھائے اس کے بعد کوٹ کے چھان کے برابر دوا کے شکر تری کے ساتھ
ملائے اور آدھا تولہ ہر روز ناشتہ کھایا کرے ایک ہفتے تک آدھ پاؤ گائے کے دودھ کے ساتھ اور مداومت
کرے اگر شتوبریں سے دھات جاتی ہو تو بند ہوگی اور بہت قوتِ شہوت کی پیدا ہوگی تھوڑی مدت کے
بعد جب کہ تھوڑا بہت فائدہ ہوا ہو تو اُس وقت ایک روز آڑ سے کھایا کرے اس کے بعد چند روز سے
ہفتے ہیں دو دو وقت کھائے اور اگر دھات جاتی ہو تو دو وقت ہر روز کھایا کرے ایک ہفتے تک مداومت
رکھے۔ موافق دستور کے ہوگا نہایت مجرب و آزمودہ ہے۔ **نوع دیگر** یہ ترکیب آزمودہ ہے حضرت میر
سید احمد گیسو دراز رحمۃ اللہ علیہ اس ترتیب سے کھاتے ہیں اگر کوئی جھوٹا جانے گا دوزخ میں جلے گا او

اگر اس دوا سے فائدہ نہ دیکھے گا تو میں جو سید احمد گیسو دراز ہوں دوزخ میں جاؤں گا مگر چاہیئے کہ تمام برس بھر کھائے پہلے مہینے میں سُستی اور کاہلی اس کے وجود سے جاتی رہے گی۔ دوسرے مہینے میں اشتہا غالب ہوگی تیسرے مہینے میں بدبوئی اور علت اس کے بدن سے نکل جائے گی چوتھے مہینے میں سفید بال کالے ہوں گے پانچویں مہینے میں خُدا کے فضل سے کالے بال سُفید نہ ہوں گے چھٹے مہینے میں عیال کذب تہ ہوں ساتویں مہینے میں شہوت غلبہ کرے آٹھویں مہینے میں رستہ چلتے نہ تھکے نویں مہینے میں جو کچھ زبان سے کہے گا قبول ہوگا۔ دسویں مہینے میں حق تعالیٰ سے واصل ہوگا۔ انشاء اللہ تعالیٰ اور یہ بہت مجرب ہیں بھنگرا آدھا سیر بیج آملہ آدھا سیر ہلیلہ آدھا سیر بلیلہ آدھا سیر کالی زیری آدھا سیر سنبھالو کا پتّا آدھا سیر تخم سنبھالو آدھا سیر مال کنکنی آدھا سیر دار چینی آدھا سیر حریز دیجی خرد آدھا سیر حریز بجی بھلانوہ آدھا سیر بھوسی اجوائن خراسانی آدھا سیر ان سب دواؤں کو پیس کر چھلنی سے چھانے اور قند سیاہ وکبنہ میں تین سو ساٹھ گولیاں بنائے اور ہر روز ایک ایک گولی کھائے حکم سے حضرت حق سبحانہٗ تعالیٰ کے عجائبات دیکھے گا۔ ان کل چیزوں کو سب برابر ایک وزن لیوے **ترکیب**: حضرت مخدوم شیخ نصیر الدین چراغ دہلوی قدس سرہٗ فرماتے ہیں کہ دو رکعت نماز پڑھ کے یہ گولیاں بنائے اور ہر گولی کے کھاتے وقت یہ دُعا پڑھے بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ؕ فَاٰمِنُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ لَا ۹ تَعْمَلُوْنَ **نسخہ گنج سر** میاں عثمان خان پٹھان لاہوری سے عنایت ہوا ہے۔ اگر کسی کو آبلہ سر جس کو داد کہتے ہیں تو اس کے واسطے بہت مُفید ہے۔ نسخہ یہ ہے کبریت سُرخ ۴ ماشہ، مُردار سنگ ۲ ماشہ پھٹکری بھونی ہوئی ایک ماشہ یعنی پھٹکری کو گوبری میں پکاتے ہیں مور تھوتھا بریان دو دانگ۔ مور تھوتھا کو بھی گوبری میں بھونتے ہیں۔ الائچی دو دانہ سفید کتھا ۲ ماشہ خاک چولھے کی ایک ماشہ کیلا ایک تولہ گھی گائے کا ایک تولہ ایک سو بار پانی میں دھووے بغیر گائے کے گھی کے سب اجناس کو لے کے کوٹے اور کھرل میں باریک بنائے اور بیچ دھوئے ہوئے گھی کے ملائے اور چینی کے پیالے میں ڈال کے رکھے صبح کے وقت سر کے پھوڑوں کے اوپر جیسے گنج بھی کہتے ہیں لگائے۔ انشاء اللہ مدت سات روز میں سوکھ جائے گا سر گنجا اچھا ہو جائے گا اور اسی طرح پاؤں پر کے پھوڑوں پر بھی کام دے گا بہت مُفید نسخہ ہے۔ **نسخہ سوزاک و آتشک وغیرہ** بلیلہ زنگی ۳ تولہ، سُفید کتھا ایک تولہ نیلا تھوتھا بریان ۶ ماشہ یعنے تھوتھا کو گوبری میں بھونا چاہیئے۔ ان سب دواؤں کو پچیس ۲۵ لیموں کے رس میں دو پہر تک کامل



کھرل کرے اور بیر کے برابر گولیاں بنائے اور سات ۷ روز تک صبح و شام کھایا کرے پرہیز دودھ دہی مٹھائی اور کھٹائی کا رکھے۔ سات ۷ روز یا چودہ ۱۴ روز کھلائے صحت کُلی حاصل ہوگی مگر گھی بہت کھایا کرے مجرب ہے۔ **نوع دیگر**۔ اس نقش بدوح مثلث کو جو نہایت سُودمند و بغایت مُفید ہے اور کسی جا پنج ثلاثی بیست در بیست کے نہیں آتا مگر یہ عاجز نے ثلاثی میں زور عقل و فکر سے دُرست کیا لیکن دو ۲ ہندسہ اعداد داخل کیئے جس سے نقش بدوح کو بیست در بیست ثلاثی میں تیار کیا ہے وہ یہ ہے اور اسناد فوائد اس نقش شریف کے بہت ہیں مگر ہم نے مختصر کیا ہے فقط وہ نقش یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | ۲ | ۱۰ |
| ۹ | محمد | ۴ |
| ۳ | ۱۱ | ۶ |

**نوع دیگر**۔ اسناد فوائد نقش حوا کے بہت ہیں ہم یہاں بطریق اختصار لکھتے ہیں اور یہ نقش حوا بہت عمدہ ہے اور اکثر عامل لوگ اس نقش کی طرف بہت زیادہ مخاطب رہتے ہیں اور مجرب و آزمودہ ہے ترکیب اس نقش کی اگر کوئی چاہے عمل کرے تو اس طرح پر عمل کرے۔ پہلے یہ بات لازم ہے کہ وہ شخص نمازی خُدا پرست روزہ دار ساتھ وضو کے رہا کرے اور ترک حیوانات جمالی و جلالی یعنے گوشت مچھلی وغیرہ سے پرہیز کرے اور چالیس ۴۰ روز تک ہر روز صُبح سے دن کے ۱۲ بجے تک ساتھ وضو کے تین سو ساٹھ ۳۶۰ نقش حوا کے لکھے اور اس کی گولیاں گیہوں کے آٹے میں بنائے جب کہ تمام تین سو ساٹھ ۳۶۰ گولیاں بن جائیں اس وقت ان سب کو دریا میں یا ندی میں لے جا کے ڈالے مگر ساتھ وضو کے ہو۔ اسی طرح چالیس ۴۰ روز تک ایسا ہی کیا کرے اس کے مطالب دلی سب بر آئیں گے۔ اور اگر کوئی چاہے کہ اس نقش حوا کو کمال درجے کو پہونچائے تو چاہیئے کہ رات کو عشا کے بعد یہ آیت شریف لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ تین سو ساٹھ ۳۶۰ بار پڑھ کر سو رہے مگر پڑھنے کے وقت اور عین سونے کے وقت میں کسی سے گفتگو نہ کرے۔ اسی طرح سو رہے اور جو جو خوابیں اُسے نظر آئیں گے اُسے کسی سے نہ کہے مگر یہ شخص کو لازم ہے کہ صدق مقال اور اکل حلال یعنے حلال کھائے اور سچ کہا کرے جھوٹ سے دُور رہے اور اس سے بھی زیادہ روشن ضمیر ہونا چاہے تو اس کی ترکیب یہ ہے کہ ایک نیا کٹورہ مٹی کا کسی رنگ کا ہو خرید کرلائے اور اُس کے پیٹ میں ساتھ کھیلے کے نقش حوا کو لکھے مگر لازم ہے کہ ہر حال میں وضو کے ساتھ رہے اور شب کو جس وقت چاہے آیت مذکور کو پڑھے تو چراغ کو بجھا دے یا نہیں تو اپنے منہ پر کپڑا رکھ لے اور حریر

کا پارچہ لے کر اس میں تین کالی مرچ ڈال کے اپنے کانوں کے سوراخوں کو بند کرے اور پانی پر لحہ لحہ ہاتھ
رکھ کر دم بدم چھاتی پر پھیرا کرے ہر شب یہ معمول رہے جب کہ چالیسؔ روز گذر جائیں اور حضرت
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اصحابؓ کرام نے سوال کیا کہ یا حضرت اس آیت شریف کو ہم پڑھیں
تو ہمارا مطلب برآئے گا تب آنحضرتؐ نے فرمایا کہ کس نے پڑھا ہے جو اس کا مطلب نہ بر آیا ہو
مگر شرط یہ ہے کہ عامل اتنا لحاظ رکھے کہ جس وقت نقش کو لکھے تو کاغذ میں سوراخ نہ ہو جائے اگر
تھوڑا سا باریک کاغذ چھد جائے گا تو وہ عمل کارگر و موثر نہ ہوگا اور لازم ہے کہ سیاہی بھی اپنے
ہاتھ سے بنائے اور دریا یا ندی کا پانی آپ خود لے آئے دوسرے پر اعتماد نہ کرے۔ اس پانی طاہر سے
سیاہی بنائے اور نقش لکھے اور حدیث شریف میں اس کی بہت تعریف لکھی گئی ہے اور بہت سے
عاملوں کا قول ہے کہ اسم اعظم یہی ہے اور ہم لوگوں نے اسی سے سب کچھ پایا ہے اور اکثر انھوں نے
اس پر عمل کیا ہے اور ان کا مدعا بر آیا ہے مگر چاہیئے کہ گوشت حیوانات سے پرہیز کرے تاکہ اسے کسی
موکل سے کچھ ضرر نہ پہنچے دیوانہ نہ بن جائے یا کہ کسی اور بیماری میں گرفتار نہ ہو جائے سوا اس کے نقش
بھی کارگر و موثر نہیں ہوتا ہے ہر حال سے ہوشیار رہے تاکہ جمیع مطالب دل اس کے بر آئیں مقصد
بخیر و خوبی سر انجام پائیں نہایت مجرب و آزمودہ ہے وہ نقش شریف یہ ہے۔

## واسطے فتوح غیب کے

یہ نقش معظم ہر روز بارہؔ عدد لکھے اور فتیلہ بنا کر آگ میں جلائے اور اس کی خاک دریا میں ڈالے بفضلِ مُفضلِ حقیقی فتوحِ غیب واسطے عامل کے حاضر ہو بلکہ کچھ روز کے روزینہ مقرر ہو جائے۔

| | | |
|---|---|---|
| ٦ | ١ | ٨ |
| ٧ | ٥ | ٤ |
| ٢ | ٩ | ٣ |

نقش یہ ہے

| | | |
|---|---|---|
| ح | ح | لے |
| لے | لا | ع |
| ٩ | ١١٦١ لا | ٦ |

## واسطے بیماری معلوم کرنے کے

یہ طلسم بروز یکشنبہ و شنبہ سکورہ آب نارسیدہ پر لکھ کر سات مرتبہ سر سے پاؤں تک مریض
پر اتارے اور آتش بے دود یعنے کوئلوں کی آگ میں چھوڑ دے۔ تھوڑے عرصے کے بعد چراغ کو
آگ سے نکال کر دیکھے اگر حروف سفید نظر آئیں آسیب جن معلوم کرے۔ اگر حروف سُرخ ہوں



تو آسیب چڑیل و جوگنی کا سمجھے اگر حرف غائب ہو جائیں تو آسیب دیو کا متصور ہے۔ اگر حرف اصلی
رہیں تو بیماری بدنی و عارضہ جسمانی تصور کرے۔ طلسم یہ ہے۔

مصاصلوط ١ ٣ ١١ ٥ ٢ ع ١ ٣ ٢ ٦ ٩ ٢ ١١ ١ ٣ عــہ ٣ طلعواســں و

## واسطے مرادات دنیوی کے

یہ نقش ۴۴ کا واسطے کشایش کار دنیوی کے بہت
موثر اور آزمودہ ہے چاہیئے کہ ۴۴ نقش ہر روز علی الصباح بطہارت تمام ۴۴ روز تک لکھ کر کنوئیں میں
چھوڑے بعد ازاں ۱۶ نقش ۱۶ روز تک لکھ کر چاہ انداز کرے اس کے بعد چار نقش بطور زکوٰۃ کے لکھ کر
کنوئیں میں چھوڑتا رہے۔ اگر صدقِ دل سے یہ عمل کرے درمیان دوؔ مہینے کے دلی مُراد حاصل ہو عروس
مُراد سے لا کلام متواصل ہو نقش یہ ہے۔

## استخارہ نظام الدینؒ اولیاء

ترکیب استخارہ از حضرت نظام الدینؒ اولیاء بعد طہارت اور وضو کے
ہزار بار لا الٰہ الا اللہ پڑھے اور اس مثلث کو سرہانے
رکھ لے اور جو کچھ کہ مدعا ہے اس پر خیال کر کے سو رہے
اور عدد اکیاون سے عمل تحریر کرے نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١ | ١٤ | ١١ | ٨ |
| ١٢ | ٧ | ٢ | ١٣ |
| ٦ | ٩ | ١٦ | ٣ |
| ١٥ | ٤ | ٥ | ١٠ |

| | | |
|---|---|---|
| ٥٨ | ٥١ | ٥٦ |
| ٥٣ | ٥٥ | ٥٧ |
| ٥٤ | ٥٩ | ٥٢ |

## واسطے باندھنے وار تلوار کے

واسطے بستہ کرنے شمشیر کے یہ تعویذ لکھ کر بطورِ امتحان بزبز
کی گردن میں باندھے اور تلوار کا وار کرے ہرگز
خطا نہ پڑے گا۔ ١١ ھ ٧ ١١١٩ ١١٥ ح ٧ ٩١١٥ ٧ ١١١٩ ح و۔

## واسطے آدھے درد سر کے

یہ بیسؔ کا نقش روز لکھ کر آٹے میں گولیاں بنا کر چالیسؔ روز دریا میں ڈالے عامل ہو جائے پھر واسطے دفع دردِ نیم
سر کے مجرب ہے اگر لکھ کر سر میں باندھے درد دفع ہو جائے نقش یہ ہے۔

## واسطے نظر بد سے بچنے کے

اگر یہ نقش بھوج پتر پر لکھ کر جس کسی کے گلے میں گلے یا بازو
پر باندھے ہرگز کبھی
نظر نہ لگے گی۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٢ | ٧ | ٦ | ٥ |
| ٦ | ٥ | ٢ | ٧ |
| ٥ | ٦ | ٧ | ٢ |
| ٧ | ٢ | ٥ | ٦ |

## واسطے زیادتی مال و دولت کے

یہ نقش واسطے افزونی مال و دولت کے کھدوا کر انگوٹھی میں پاس رکھے بفضلِ ایزد متعال مالا مال سے خوش حال رہے نقش معظم و مکرم یہ ہے

| ۷ | ۱۸ | ۱۰ | ۳۵ |
|---|---|---|---|
| ۱۰ | ۳۵ | ۷ | ۱۸ |
| ۳۵ | ۱۰ | ۱۸ | ۷ |
| ۱۸ | ۷ | ۳۵ | ۱۰ |

## واسطے دفع جن و شیطان کے

یہ نقش ہشت در ہشت سُورۃ قل ھو اللہ احد واسطے دفع جن و شیطان کے تین روز لکھ کر پلا دے نقش مذکور یہ ہے۔

| ب ۲ | د ۴ | و ۶ | ح ۸ |
|---|---|---|---|
| ح ۸ | و ۶ | د ۴ | ب ۲ |
| د ۴ | ب ۲ | ح ۸ | و ۶ |
| و ۶ | ح ۸ | ب ۲ | د ۴ |

| قل | ھو | اللہ | احد | اللہ | الصمد | لم | یلد |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ھو | اللہ | احد | اللہ | الصمد | لم | یلد | ولم |
| اللہ | احد | اللہ | الصمد | لم | یلد | ولم | یولد |
| احد | اللہ | الصمد | لم | یلد | ولم | یولد | ولم |
| اللہ | الصمد | لم | یلد | ولم | یولد | ولم | یکن |
| الصمد | لم | یلد | ولم | یولد | ولم | یکن | لہ |
| لم | یلد | ولم | یولد | ولم | یکن | لہ | کفوًا |
| یلد | ولم | یولد | ولم | یکن | لہ | کفوًا | احد |

**محبت کے واسطے** حُب کے واسطے بے نظیر ہے چاہیئے کہ روز سہ شنبہ کو ساتؔ مرتبہ یہ آیت شریف نمک پر پڑھ کے آگ میں ڈالے اور نام اپنا مع والدہ و نام مطلوب مع والدہ زبان پر لائے اسم یہ ہے قُلْ عَلَيْهَا الَّذِيْنَ تُوْعَدُوْنَ **ایضًا** اگر کوئی شخص چاہے کہ محبوب مائل ہو تو لائے اتوار یا منگل کو ایک لکڑی انجیر کی اور مادہ سگ کو اسی لکڑی سے مارے پھر اس لکڑی کو جلائے جبکہ لکڑی راکھ ہو جائے تو اپنے پیشاب میں اس راکھ کو ملا کر گولیاں بنائے اور بروز زند کو ایک گولی جس کو مارے وہ فریفتہ ہو۔ **واسطے حاملہ ہونے کے** نقل ہے امام ناطق جعفر صادقؑ سے کہ جو



عورت سُورۂ نُون کو زعفران سے لکھ کر اپنے پاس رکھے جلد حاملہ ہو جائے۔ **دیگر** ۔اس دُعا میں یہ تاثیر ہے کہ عورت کے پاس رکھنے سے حاملہ ہو اور جس درخت میں لکھ کر باندھیں جلد بار آور ہو جائے مگر ہر نوچندی جمعرات کو لوبان سے دھونی دے کر عمل کرنا واجب ہے اور وہ دُعا یہ ہے ھو ھو ھو ھو ھو ھو اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ حی حی حی حی حی حی قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ **واسطے زیادتی دودھ کے** یہ آیت ساتؔ مرتبہ نمک پر پڑھ کر دم کرے اور عورت کو کسی غذا میں کھلائے بفضل خدا دودھ اس قدر زیادہ ہوگا کہ چارؔ لڑکے پئیں گے اور آسودہ ہوں گے تو بھی دودھ کم نہ ہوگا۔ دُعا یہ ہے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ مَثَلُ الَّذِیْنَ یُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَھُمْ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ کَمَثَلِ حَبَّۃٍ اَنْۢبَتَتْ سَبْعَ سَنَابِلَ فِیْ کُلِّ سُنْۢبُلَۃٍ مِّائَۃُ حَبَّۃٍ وَّاللّٰہُ یُضٰعِفُ لِمَنْ یَّشَآءُ وَاللّٰہُ وَاسِعٌ عَلِیْمٌ **واسطے فتوح غیب کے** ۔ یہ اسم معظم وقت نیم شب کے ہر روز پڑھے فتوح غیب حاصل ہو اول بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہ گیارہؔ مرتبہ پڑھے۔ بعد ازاں اسم یَا عَزِیْزُ ایک ہزار ایک سو مرتبہ کہہ کر گیارہؔ دفعہ یَا رَحِیْمُ یَا کَرِیْمُ وِردِ زبان کرے۔ اگر ایک چلہ بطہارت و پاکیزگی یہ عمل میں لاوے کامل ہو جائے۔ **واسطے خواب بندی کے** ۔ اگر اس تعویذ کو بروز پنجشنبہ بعد نماز صبح لکھ کے مسجد خرابہ یا خانہ مطلوبہ میں دفن کرے خواب مطلوب کا بستہ ہو یعنی جب تک کہ طالب کے پاس مطلوب نہ آوے۔ مطلوب بیقرار رہے اور نیچے تعویذ کے اپنا نام اگر مرد ہو تو نام مع والدہ کے اور نام مطلوب کا اگر عورت ہو مع نام والدہ اور اس کے لکھے اس طرح سے کہ فلاں بن فلاں بستم خواب فلان بنت فلان علی حبُ فلاں بن فلان بستہ گردد۔ تعویذ یہ ہے۔

**ایضًا** جو اس نقش کو بروز یکشنبہ دھونی لوبان کی دے کر گوشتہ زمین میں دفن کرے اور اس پر میخ آہنی گاڑ دے اور زیر تعویذ لکھ دے اور زبانی بھی کہہ دے کہ خواب و آرام فلاں بن فلاں یا بنت فلاں کا بستہ ہو اور مبتلا ئے

المستقیم
الصراط
نا
اھد
نستعین

میرا یا میری ہو کہ بے قرار رہے نقش معظم یہ ہے

## واسطے تبلانے چور کے

اگر سائل پوچھے کہ چیز چوری گئی ہے چور عورت ہے یا مرد۔ چاہیئے کہ اعداد نام سائل مع اعداد اس یوم کے جمع کرکے دو جگہ طرح دے اگر ایک رہے چور مرد ہے اگر دو رہیں تو عورت۔ **ایضًا** اگر سائل پوچھے کہ چور خانگی ہے یا غیر چاہیئے کہ اعداد نام سائل مع اعداد روز جمع کرکے تین تین طرح دے اگر ایک رہے تو چور ہمسایہ تصور کرلے اور اگر دو رہیں تو کوئی شخص اسی گھر کا ہے۔ اگر تین رہیں تو غیر شخص نے مال چرایا ہوگا۔ **ایضًا**۔ اگر سائل پوچھے کہ فلاں عورت مجھ سے محبت رکھتی ہے یا نہیں۔ اسی طرح اعداد اسم سائل اور اعداد آں روز جمع کرکے تین جگہ طرح دے اگر ایک رہے تو اپنے شوہر کو دوست رکھتی ہے اگر دو رہیں تو عفت کو عزیز جانتی ہے اگر تین رہیں تو مرد غیر کو چاہتی ہے۔

| مم ع | ع ع ع | سهه | صع صع | ملوع |
|---|---|---|---|---|
| ممے | محمحمح | مرمرمر | ۳۳۳ | |
| ۲۷ | و۵۴ | وھھ | | |

## واسطے دریافت غالب و مغلوب کے

اگر سائل پوچھے کہ فلاں شخص مجھ سے خصومت رکھتا ہے اس پر ظفریاب ہوں گا یا نہیں۔ بحساب ابجد اعداد نام سائل و اعداد اسم روز جمع کرکے دو جگہ طرح دے۔ اگر ایک رہے دشمن پر ظفریاب ہو۔ اگر دو رہیں تو دشمن بالظفر یاب ہو۔

## واسطے دریافت خبر راست و غلط کے

اگر سائل پوچھے کہ فلاں شخص یہ خبر لایا ہے راست یا دروغ۔ اعداد نام سائل و اعداد نام آں روز جمع کرکے دو جگہ طرح دے اگر ایک رہے خبر باطل ہے اگر دو رہیں تو سچ سمجھنا چاہیے۔

## واسطے گھوڑے کے سوار اور گھوڑے کے

یہ دعائیں واسطے راکب و مرکوب اعنی بروقت سوار ہونے گھوڑے کے بہت مفید ہیں۔ منظومہ

ہے منزہ کلام ربانی !
بھاگے شیطان اس کی برکت سے
اک روایت میں یہ لکھا دیکھا
تھا گلے میں یہ نقش دُلدل کے
فرس اور فارس اس کا ہو محفوظ
اب اسی نقش کا ہے یاں مسطور

دافع ہر بلائے جسمانی
ہرگز ر دیو کا نہ ہیبت کا
کہ علیؓ مرتضٰے نے فرمایا
کوئی آتی نہیں بلا اس سے
دونوں حرمت سے اس کے ہوں محفوظ
ذیل ابیات میں بچشم حضور



بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| لعـ | الله | نستح | سح | سه | د | دب |
|---|---|---|---|---|---|---|
| هو | سـ | هر | صح | حح | سه | کسو |
| لعـ | صح | سه | با | ح | ے | لا |
| د ط | ۷۷ | دمر | محصر | لسو | ع | لا |
| طعـ | ے | ط | له | ے | سط | لا |
| د | و | و | ع | ـ | لا | ح |
| ا | لا | وحج | ـل | لعـ | ط | ح |
| یابادیٔ | یارحیم | یامنان | یاحنان | یادیان | یاسبحان | یاسلطان |

ہو فرس کے ختام یا کہ نام
کر رقم اس دُعا کو کاغذ پر
اور جو پہلے سے یہ حمایل ہو

یا کہ بدنام ہو بخستم کلام
باندھ گردن میں اس کو اے دلبر
کچھ ضرر اس کو پھر نہ حائل ہو

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

حرزت احرزت بعزت اللّٰہِ العزیز الحکیم بحق حم عسق یٰس وَالْقُرْاٰنِ الْحَکِیْمِ

ایضًا الا الی اللّٰہ تصیر الامور

اور یہ مرقوم ہے بحصن حصین
پڑھ کے کر دے دُعا یہ اس پر دَم
پڑھ کے کر چار بار دَم خوش خو
ایسے ہی تین بار پڑھ دَم کر

ہو نظر کا خلل جسے بے کین
جس کو کرتا ہوں میں یہاں پہ رقم
ناک کے داہنے پرہ میں تو
جانب چپ بھی اے ستودہ سیر

لاباس اذھب الباس رب الناس واسف انت الشافی لایکشف الضر الا انت

**چہل کاف** چہل کاف کے اسناد لکھنے کی اس نسخہ مختصر میں گنجائش نہیں ہر ایک امر میں مفید ہے قرأت اس کی صبح وشام کیا کرنے کہ جملہ مطالب دنیوی واخروی حاصل ہونگے ہم نے چہل کاف کو بہت مجرب پایا ہے

| | |
|---|---|
| كَفَاكَ رَبُّكَ كَمْ يَكْفِيكَ وَاكِفَةً | كِفْكَافُهَا كَكَمِينٍ كَانَ مِنْ كَلَكَا |
| تَكُرُّ كَرًّا كَكَرِّ الْكَرِّ فِي كَبَدٍ | تَحْكِي مُشَكْشَكَةً كَلَّتْ لَكَ الْكَلِكَا |
| كَفَاكَ مَا بِي كَفَاكَ الْكَافُ كُرْبَتَهُ | يَا كَوْكَبًا كَانَ يَحْكِي كَوْكَبَ الْفَلَكَا |

## بسم اللہ کے فضایل اور منافع کے بیان میں

جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جو کام بسم اللہ سے شروع نہ کیا جائے وہ بے برکت ہے اور بھی آپ نے فرمایا کہ جس دعا کے آگے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ہو وہ قبول ہوتی ہے۔ **دفع دردِ سر بہ برکت بسم اللہ** روایت ہے کہ بادشاہِ روم نے کہ نصاری تھا حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو لکھا کہ مجھے دردِ سر ایسا رہتا ہے کہ کبھی افاقہ نہیں ہوتا۔ کوئی دوا مجھے بھیج دو۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ایک ٹوپی اس کے پاس بھیج دی جب اس ٹوپی کو سر پر رکھتا تو دردِ سر ختم جاتا اور وہ ٹوپی سر سے اُتارتا پھر دردِ سر ہونے لگتا۔ اس کو تعجب ہوا ٹوپی کو اُدھیڑ کر دیکھا تو اس میں بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ لکھی پائی اور کچھ نہیں اُس نے کہا کہ کیا اچھا دین ہے کہ جس کی ایک آیت سے مجھے اللہ تعالیٰ نے شفا دی۔ **عدم تاثیر زہر ببرکت بسم اللہ**۔ روایت ہے کہ حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ نے زہر قاتل بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کہہ کر پی لیا اور کچھ اثر نہ ہوا اور وہ کافر جو زہر لائے تھے مسلمان ہوگئے۔ **دفع بخار ببرکت بسم اللہ** فقیہ احمد مازنی کو بخار شدید لاحق ہوا انھوں نے اپنے اُستاد حضرت عمرو بن سعید سے کہ ان کے گھر میں تشریف لائے تھے حال بیان کیا انھوں نے ایک تعویذ لکھ دی اور کہا کہ کھول کر مت دیکھو۔ کہتے ہیں کہ میں نے وہ تعویذ باندھا فوراً میرا بخار جاتا رہا۔ بعد اس کے میں نے تعویذ کھول کر دیکھا اُس میں لکھا تھا۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ میرے دل میں کچھ آیا یعنے کہ میں سمجھا تھا کہ کچھ عجیب وغریب نئی دُعا ہوگی بسم اللہ کو بسبب کثرت استعمال کے اتنا نہ سمجھا کہ اس سے ایسا عجیب اثر ظاہر ہو۔ پھر مجھے بخار آیا اور تعویذ نے اثر نہ کیا۔ میں حضرت اُستاد کے پاس گیا اور حال بیان کیا۔ انھوں نے فرمایا کہ تم نے تعویذ کھول کے دیکھا ہوگا۔ میں نے کہا ہاں۔ انھوں نے اور تعویذ لکھ دیا اور اپنے ہاتھ سے میرے بازو پر باندھ دیا اور کہا کہ اس تعویذ کو مت دیکھیو۔ بخار میرا اسی وقت جاتا رہا۔ بعد چند روز کے



میں نے اس کو بھی کھول کے دیکھا۔ اس میں بھی سوائے بسم اللہ کے کچھ نہ لکھا تھا پھر مجھے بخار آیا اور تعویذ نے نفع نہ کیا۔ میں نے حضرت اُستاد کے حضور میں عرض کی کہ میں نے توبہ کی پھر ایسا کام نہ کروں گا اور مجھے تعویذ لکھ دیجئے۔ حضرت نے اور تعویذ لکھ کے باندھ دیا۔ اور بخار فوراً جاتا رہا۔ پھر میں نے اس تعویذ کو ایک برس کے بعد کھول کے دیکھا، تو اس میں بھی بسم اللہ ہی کو دیکھا۔ تب اللہ تعالیٰ کے نام کی عظمت میرے دل میں قرار واقعی آئی اور میں نے اللہ تعالیٰ کے نام کی بزرگی کا اقرار کیا۔ **نماز قضائے حاجت ببرکت بسم اللہ**۔ بعضے صالحین نے روایت کی ہے کہ جو کوئی بسم اللہ الرحمٰن الرحیم بارہ ہزار بار پڑھے اور ہر ہزار کے بعد دو رکعت نماز پڑھے اور درود پڑھے اور اپنی مُراد مانگے پھر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھے۔ اسی طرح بارہ ہزار پورے کرے اس کی حاجت بر آوے گی۔ خواہ وہ کچھ ہو بحکم خدائے تعالیٰ **برکت بسم اللہ واسطے حصول عزت اور عظمت کے** شیخ ابوبکر سراج نے حسب اشارہ بعضے صالحین کے ذکر کیا ہے کہ جو بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ چھ سو پچیس ۶۲۵ بار لکھے اور جو کوئی اپنے پاس رکھے اللہ تعالیٰ اس کو ایک ہیبت اور عظمت عنایت فرمائے اور کوئی اسے کچھ بُرائی نہ پہونچا سکے۔ شیخ ممدوح نے کہا ہے کہ اس کا تجربہ ہوا ہے اور صحیح ہے۔

## سُورۂ فاتحہ کے فضایل اور فوائد کے بیان میں

صحیحین میں ثابت ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ سُورۂ فاتحہ ایک ایسا رقیہ ہے کہ ہر بیماری کو دفع کرتا ہے اور رقیہ منتر کو کہتے ہیں۔ **طریق** دھو کے پلانے میں سُورۂ فاتحہ کا واسطے شفا کے سُورۂ فاتحہ کے خواص میں ایک بات یہ ہے کہ حروف اس کے جُدا جُدا لکھ کے پاک پانی میں دھو کے بیمار کو پلائے۔ بحکم خدائے تعالیٰ شفا پائے۔ **داڑھ کے درد کے لئے**۔ داڑھ کے درد پر سُورۂ فاتحہ دَم کرے بحکم خدائے تعالیٰ شفا پائے۔ **واسطے شفائے مریض کے** ۴۱ بار سُورۂ فاتحہ پڑھ کے فجر کی سُنّت اور فرض کے درمیان میں دردِ چشم والے کی آنکھ پر دَم کرے بحکم خدائے تعالیٰ شفا ہو اور امراض کے لئے بھی یہ نافع اور مجرب ہے اور صحیح ہے بارہا اس کا تجربہ ہوا ہے **واسطے محفوظی مُسافر کے** مُسافر کے روانہ ہوتے وقت اس کے پیچھے ۴۱ بار سُورۂ

فاتحہ پڑھے خدائے تعالیٰ اس مسافر کو محفوظ رکھے اور سلامت پھیر لادے۔ **سورۂ یٰسین کے فوائد کے بیان میں**۔ حصول مطلب مشکل بذریعہ سورۂ یٰسین ۴۱ بار جس حاجت کے لئے پڑھے پوری ہو۔ فقیہ علی بن قاسم حکمی نے لکھا ہے کہ میں نے ایک مشکل حاجت کے لئے سورۂ یٰسین کو ۴۱ بار پڑھا اللہ تعالیٰ نے وہ مشکل آسان کردی۔ اور مطلب حاصل ہوا۔ **واسطے قضائے حاجت کے** دارمی نے بہ صحیح سند روایت کی ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جو کوئی سورۂ یٰسین کو اوّل روز میں پڑھے اس کی سب حاجتیں پوری ہوویں۔ **واسطے حصول مُراد کے**۔ سورۂ یٰسین اور سورۂ ملک پڑھنا بعض علماء نے فرمایا ہے کہ سورۂ یٰسین میں لفظ الرحمٰن پر رسیدے ہاتھ کی انگلیاں بند کرے اور ہر لفظ اللہ پر بائیں ہاتھ کی۔ پھر سورۂ ملک پڑھے الرحمٰن پر رسیدے ہاتھ کی انگلیاں کھولے اور ہر لفظ اللہ پر بائیں ہاتھ کی۔ اور کھولنا بند کرنا چھنگلیا بند کرے پھر اس کے اوپر کی انگلی۔ پھر بیچ کی انگلی اور اسی طرح بند کرے۔ جس مطلب کے لئے یہ عمل کرے بفضلہٖ تعالیٰ بے شک حاصل ہو اور دُعا بھی قبول ہو سو خدا تعالیٰ سے ڈرے اور سوائے بھلائی کے دُعا نہ مانگے۔ **آیۃ الکرسی کے فوائد کے بیان میں**۔ رات کو آیۃ الکرسی پڑھنے کا ثواب صحیح حدیث میں آیا ہے کہ جو رات کو آیۃ الکرسی پڑھ لے شیطان اس کے پاس نہ آوے۔ **بعد نماز کے**۔ آیۃ الکرسی کے پڑھنے کا فائدہ اور سُنن نسائی میں ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جو کوئی آیۃ الکرسی ہر نماز کے بعد پڑھے بعد مرنے کے بہشت میں داخل ہووے۔ جمعہ کے دن بعد نماز عصر کے آیۃ الکرسی پڑھنا واسطے اثر عجیب اور قبولیت دُعا کے بے نظیر ہے۔ امام نوویؒ نے فضائل اور منافع آیۃ الکرسی میں کتاب خوب تصنیف کی ہے اس میں لکھا ہے کہ جو کوئی جمعہ کے دن بعد عصر کے خالی میں تین سو تیرہ ۳۱۳ بار آیۃ الکرسی پڑھے ایسی خیر و برکت حاصل ہو کہ قیاس میں نہ آئے **ف** یہ عدد بہت مُبارک عدد ہے۔ مرسلین کا انبیاء میں سے اور عدد ہے اصحاب طالوت کا اور اصحاب بدر کا اس عدد سے جو وظیفہ پڑھے بہت خیر و برکت پائے۔ **چوروں** اور آگ لگنے کی حفاظت کے لئے آخر آخر سورۂ بنی اسرائیل یعنی قُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ لَمْ یَتَّخِذْ وَلَدًا آخر آیت تک سوتے وقت پڑھ لے اس رات چوری سے اور آگ لگنے سے محفوظ رہے اور وہ اور اس کا مال و اولاد حفظ الٰہی میں رہے۔ **واسطے دفع جنوں کے** ایک جگہ جنوں کی بڑی کثرت تھی حضرت ابو زید بن اسلم رضی اللہ عنہ نے کہ وہاں کے حاکم تھے۔ فرمایا کہ ہر وقت اذان کی کثرت رکھیں جنوں کا صدمہ دفع ہوگیا اور پھر جن وہاں نظر نہ پڑے۔ **واسطے دفع مرگی کے**



مرگی والے کے داہنے کان میں اذان اور بائیں کان میں اقامت کہے اچھا ہو جائے انشاءاللہ تعالیٰ **واسطے گم کردہ مُسافر کے اذان** مُسافر راہ بھول جائے اذان کہے خدائے تعالیٰ اُسے راہ سمجھاتے۔ **واسطے مغفرت گناہوں کے** صحیح مُسلم میں ہے کہ جناب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص بعد ہر نماز کے سُبْحَانَ اللّٰهِ ۳۳ بار اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ ۳۳ بار اَللّٰهُ اَكْبَرُ ۳۳ بار پڑھے اور واسطے تمام سیکڑے کے۔ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِیْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ایک بار پڑھے اُس کے سب گناہ بخشے جائیں اگرچہ مانند کف دریا کے ہوں۔ **واسطے کشایش رزق اور محفوظی آفات سے**۔ ہر فرض نماز کے بعد لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ آخر سورہ تک پڑھے کشایش رزق اور محفوظ رہنے کو آفات سے مُفید ہے۔ **طریقہ نماز واسطے فراخی رزق کے**۔ استغفار سے جس طرح گناہ بخشے جاتے ہیں۔ اسی طرح رزق کی بھی کشایش ہوتی ہے۔ ترکیب یہ ہے کہ دو۲ رکعت نماز اس طور پر کہ پہلی رکعت میں الحمد کے بعد آیت وَعِنْدَهٗ مَفَاتِحُ الْغَیْبِ لَا یَعْلَمُهَآ اِلَّا هُوَ آخر تک اور دوسری رکعت میں وَمَا مِنْ دَآبَّةٍ فِی الْاَرْضِ اِلَّا عَلَى اللّٰهِ رِزْقُهَا آخر تک پڑھے۔ پھر اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الْغَفُوْرَ الرَّحِیْمَ بکثرت پڑھے رزق کی خوب فراخی ہووے **دفع مُفلسی کے بیان میں** سو بار لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ ہر روز پڑھ لیا کرے ہمیشہ تو انگر رہے کبھی فقر اور مفلسی اسے نصیب نہ ہووے۔ **واسطے دفع بخار وغیرہ کے**۔ یہ نقش ایک پاک کپڑے پر لکھے ایک انڈے پر لپیٹ کے انڈے کو پکا کے بعد اس کے کھلاتے اور چھلکے اس کے اکٹھا کر کے ایک کپڑے میں لپیٹ کے بازو پر باندھے۔ بخار سے انشاءاللہ تعالیٰ شفا پائے

وسلطانہ دجبر دتہ

ا ا ح ا

ہہ ہہ ہہ

**واسطے بخار کے**۔ بخار والے کی پیٹھ پر اذان اور اقامت اُنگلی سے لکھ دے خدائے تعالیٰ شفا دے **واسطے درد ڈاڑھ کے** ڈاڑھ میں درد ہووے اس پر لِكُلِّ نَبَاٍ مُّسْتَقَرٌّ وَّسَوْفَ تَعْلَمُوْنَ لکھ کر رکھ دے فوراً درد جاتا رہے۔ **واسطے درد چشم کے**۔ انگوٹھے چوم

کے آنکھوں سے لگانا واسطے دردِ چشم کے بعض صالحین کو خواجہ حضرت خضر علیہ السلام سے ملاقات ہوئی۔ انھوں نے کہا جو شخص دونوں انگوٹھوں کے ناخن چوم کے اپنی دونوں آنکھوں پر لگائے جس وقت مؤذن کہے۔ اَشْھَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰہِ اور مَرْحَبًا بِحَبِیْبِیْ وَقُرَّۃُ عَیْنِیْ دردِ چشم سے محفوظ رہے۔ **واسطے دفع آگ لگنے اور آندھی کے**۔ حدیث میں ہے کہ جب آگ لگے تکبیر کہو کہ تکبیر آگ کو بجھا دے گی۔ اذان بوقت آگ لگنے کے جو کہتے ہیں ماخذ اس کا یہی حدیث ہو سکتی ہے اور آندھی اور مصیبتوں کے دفع کے لئے بھی اذان مجرب ہے۔ **دُعائے تحفۂ ابدال** خواجہ خضر علیہ السلام نے بعض صالحین کو خواب میں واسطے دفع ہر تکلیف اور مصیبت کے یہ دُعا ار یَا لَطِیْفُ بِخَلْقِہٖ یَا عَلِیْمُ بِخَلْقِہٖ یَا خَبِیْرُ بِخَلْقِہٖ اُلْطُفْ بِیْ یَا لَطِیْفُ یَا عَلِیْمُ یَا خَبِیْرُ تعلیم فرمائی اس کے پڑھنے سے کسی قسم کی مصیبت یا تکلیف ہوتے دفع ہو جائے۔ **برائے دفع شرارت جانور کے** جو جانور شرارت کرتا ہو تو اس کے کان میں یہ آیت اَفَغَیْرَ دِیْنِ اللّٰہِ یَبْغُوْنَ وَلَہٗٓ اَسْلَمَ مَنْ فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ طَوْعًا وَّکَرْھًا وَّاِلَیْہِ یُرْجَعُوْنَ پڑھے اس جانور کی شرارت جاتی رہے۔ **ایضًا** آیۃ الکرسی اور سورۂ لایلاف کا واسطے محفوظی کے جمیع آفات سے بعضے علماء نے کہا ہے کہ ہم نے یہ عمل بارہا آزمایا ہے مجرب ہے۔ آیۃ الکرسی گھر سے نکلنے سے پہلے پڑھ لے جب تک گھر کو پھر نہ آئے کوئی آفت اسے نہ پہونچے۔ سفر سے پہلے لایلاف پڑھنا امان ہے ہر شر سے۔ **دلہن کے بیاہ لانے کی دُعا**۔ جب دلہن کو بیاہ لائے تو یہ دُعا پڑھے اَللّٰھُمَّ اِنِّیْٓ اَسْئَلُکَ خَیْرَھَا وَخَیْرَ مَا جَبَلْتَھَا عَلَیْہِ یہ حدیث ابو داؤد نے روایت کی ہے۔ **واسطے حمل عورت کے مجرب ہے**۔ عورت کے حاملہ ہونے کے لئے چاہیئے کہ جب عورت حیض سے نہائے تو ایک بکری کا بچہ فربہ پرورده ذبح کر کے سب کو ایک دیگچی میں پکائے اور اس کا آب یخنی کہ تھوڑا رکھا ہو دن میں عورت پی لے اور یہ آیت شریفہ ایک برتن پاک میں صاف لکھے ایسے کہ کوئی حرف مٹا نہ ہو اور پانی سے دھو کے عورت کو وقت جماع کے پلائے۔ انشاء اللہ تعالےٰ ضرور حاملہ ہو جائے مجرب ہے اوّل سورۂ فاتحہ درود شریف اور بعد اس کے۔ اَبْجَدْ ھَوَّزْ حُطِّیْ کَلِمَنْ سَعْفَصْ قَرَشَتْ ثَخَذْ ضَظَغْ اور اس کے بعد اِنَّمَآ اَنَا رَسُوْلُ رَبِّکِ لِاَھَبَ لَکِ غُلٰمًا زَکِیًّا قَالَ کَذٰلِکِ قَالَ رَبُّکِ ھُوَ عَلَیَّ ھَیِّنٌ وَلِنَجْعَلَہٗٓ اٰیَۃً لِّلنَّاسِ وَرَحْمَۃً مِّنَّا وَکَانَ اَمْرًا



مَّقْضِیًّا فَحَمَلَتْہُ بِاِذْنِ اللّٰہِ تَعَالٰی فَحَمَلَتْہُ بِعَوْنِ اللّٰہِ تَعَالٰی فَحَمَلَتْہُ بِلُطْفِ اللّٰہِ تَعَالٰی فَحَمَلَتْہُ بِلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ فَحَمَلَتْہُ فَانْتَبَذَتْ بِہٖ مَکَانًا قَصِیًّا اِنَّمَآ اَمْرُہٗٓ اِذَآ اَرَادَ شَیْئًا اَنْ یَّقُوْلَ لَہٗ کُنْ فَیَکُوْنُ فَسُبْحٰنَ الَّذِیْ بِیَدِہٖ مَلَکُوْتُ کُلِّ شَیْءٍ وَّاِلَیْہِ تُرْجَعُوْنَ سُبْحٰنَ رَبِّکَ رَبِّ الْعِزَّۃِ عَمَّا یَصِفُوْنَ وَسَلٰمٌ عَلَی الْمُرْسَلِیْنَ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ لکھے انشاء اللہ تعالےٰ حمل رہ جائے اور لڑکا پیدا ہوئے **واسطے اسقاط نہ ہونے حمل کے** آیت وَلَبِثُوْا فِیْ کَھْفِھِمْ ثَلٰثَ مِائَۃٍ سِنِیْنَ وَازْدَادُوْا تِسْعًا قُلِ اللّٰہُ اَعْلَمُ بِمَا لَبِثُوْا لکھ کے اور تعویذ بنا کے عورت کے گلے میں باندھے بفضلہٖ تعالےٰ حمل اسقاط نہ ہو **واسطے تولد پسر خوش رو کے**۔ سورۂ یوسف صاف اور صحیح ایسی لکھے کہ کوئی حرف مٹا نہ ہوئے اور ایک تعویذ کی طرح عورت حاملہ کے باندھے بفضلہٖ تعالیٰ بیٹا خوبصورت سعید کہ سب امور نامرضیہ جناب الٰہی یعنے بُرے کاموں سے محفوظ رہے پیدا ہو۔ **تدبیر قادر ہونے مرد کے اوپر عورت کے**۔ حضرت حسن بصریؒ سے لوگوں نے ایک مرد کا کہ اس کا بیاہ ہوا تھا حال کہا کہ وہ عورت پر قادر نہ ہو سکا۔ حضرت نے کہا کہ دو انڈے بھنے لاؤ۔ وہ لائے۔ آپ نے ان کا چھلکا اُتار کے ایک پر وَالسَّمَآءَ بَنَیْنٰھَا بِاَیْدٍ وَّاِنَّا لَمُوْسِعُوْنَ لکھا اور مرد کو دیا اور دوسرے انڈے پر وَالْاَرْضَ فَرَشْنٰھَا فَنِعْمَ الْمٰھِدُوْنَ لکھ کے عورت کو دیا اور کہا کہ کھا لو۔ جب دونوں نے کھا لیا تو حضرت نے فرمایا اب جاؤ اور اپنا کام کرو پس وہ مرد عورت پر بخوبی قادر ہوا۔ **واسطے قبول ہونے دُعا کے**۔ لفظ اللّٰہ اسم اعظم ہے اگر بکمال اعتقاد اور صدق دل اور نیت وعظمت اور حضور قلب سے اس نام کو پڑھ کر دُعا مانگے بیشک قبول ہو۔ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ کثرت سے پڑھے دل اس کا زندہ رہے اور عقل کامل رہے۔ **قیدی کے چھوٹنے کے لئے** نقش مرقومۂ تحت کو کہ ہر ضلع میں ۴۵ ہیں۔ پاک مٹی کہ جس پر قیدی نے پاؤں رکھا ہو اور اس مٹی کو پاک تختے پر رکھ کے ساتویں ساعت جمعہ میں کہ ساعت شمس ہو نقش لکھے۔ پھر اس مٹی کو کپڑے میں لپیٹ کے پاک جگہ ٹھنڈی پر قریب گھڑے وغیرہ کے رکھ دے بفضلہٖ تعالےٰ قیدی جلد چھوٹ جائے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۱۸ | ۱۱ | ۱۶ |
| ۱۳ | ۱۵ | ۱۷ |
| ۱۴ | ۱۹ | ۱۲ |

**برائے رہائی قیدی**۔ مَاشَآءَ اللّٰہُ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ دو ہزار ایک جلسے میں پڑھے۔ قیدی بہت جلد رہائی پائے۔ مجرب و آزمودہ ہے۔

**آسیب زدہ اور مرگی والے کے لئے**۔ پانی پر سورۂ فاتحہ اور آیۃ الکرسی اور پانچ آیت اوّل سورۂ جن کی پڑھ کے دَم کرے اور اس کے منہ پر چھینٹا مارے۔ بفضلہٖ تعالیٰ اچھا ہوجائے اور آسیب زدہ پر بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ الٓمٓصٓ طٰہٰ طٰسٓ طٰسٓمٓ کٓھٰیٰعٓصٓ یٰسٓ وَالْقُرْاٰنِ الْحَکِیْمِ حٰمٓعٓسٓقٓ قٓ نٓ وَالْقَلَمِ وَمَا یَسْطُرُوْنَ پڑھ کر دَم کرے۔ فوراً اچھا ہوجائے اور پھر کبھی آسیب کا خلل نہ ہووے۔ داہنے کان میں آسیب زدہ یا مرگی والے کے اذان کہے اور بائیں کان میں اقامت تو اچھا ہوجائے۔ **فائدہ ہینگ کا**۔ جس شخص کے پاس ہینگ ہو اس کے پاس جن نہیں آتا اور جو آسیب زدہ کو ہینگ سونگھادیں۔ آسیب دفع ہوجاوے۔

**قوتِ حافظہ کے لئے**۔ سُورۃ الم نشرح چینی کے برتن میں لکھ کے دھو کے پیئے بحکم خدا حافظہ اس کا قوی ہووے۔ **واسطے حصول مُراد کے** جمعہ کے دن اوّل روز یعنے طلوعِ آفتاب سے غروبِ آفتاب تک رو بقبلہ باوضو تنہائی کی جگہ میں بیٹھے اور یَا اللّٰہُ یَا رَحْمٰنُ پڑھتا رہے۔ ساتؔ جمعہ برابر کرے پھر اللہ سے اپنی دُعا مانگے۔ بے شک حاصل ہو۔ **واسطے محفوظی ظالم اور ہر تکلیف کے لئے** سُنتِ فجر میں جو شخص الحمد کے بعد پہلی رکعت میں الم نشرح اور دوسری میں الم ترکیف پڑھے اس دن ہر ظالم کا ہاتھ اس سے کوتاہ رہے اور ہر بُرائی اور ہر تکلیف سے محفوظ رہے۔ **واسطے محفوظ رہنے بلیات سے** او درل رولا ۱۴ ر تاریخ مہینے کی لکھ کر گھر میں رکھ دے گھر آگ سے اور چوہے اور چور سے محفوظ رہے اور وہ سب چیزیں بحکم خدائے تعالیٰ سلامت رہیں۔ **واسطے محفوظ رہنے کھیت کے ٹڈی** چار رقعوں میں یہ آیت وَاِذَا تَوَلّٰی سَعٰی فِی الْاَرْضِ لِیُفْسِدَ فِیْھَا وَیُھْلِکَ الْحَرْثَ وَالنَّسْلَ وَاللّٰہُ لَا یُحِبُّ الْفَسَادَ لکھے اور کھیت کے چاروں کونوں پر دفن کرے انشاء اللہ تعالیٰ وہ کھیت ٹڈی سے محفوظ رہے۔ **پسوؤں کے دفع کے لئے**۔ تفسیر واحدی میں لکھا ہے کہ ایک پیالے پانی پر وَمَا لَنَآ اَلَّا نَتَوَکَّلَ عَلَی اللّٰہِ وَقَدْ ھَدٰنَا سُبُلَنَا آخر آیت تک ساتؔ بار پڑھے پھر کہے۔ اِنْ کُنْتُمْ اٰمَنْتُمْ بِاللّٰہِ وَرَسُوْلِہٖ اَیَّتُھَا الْبَرَاغِیْثُ فَکُفُّوْا عَنَّا شَرَّکُمْ وَاَذَاکُمْ اور اس پانی کو چاروں پائے چارپائی کے گرد چھڑک دے۔ اس رات کو چین سے سوو ے



پسوؤں سے نہ ستاویں۔ **ایضًا**۔ چار لکڑیاں انجیر کی ایک بکری مذبوح کے خون سے آلودہ کرکے اور یہ دُعا اَیَّتُھَا الْبَرَاغِیْثُ السُّوْدُ اِنَّکُمْ مِنْ جُمْلَۃِ الْجُنُوْدِ اَقْسَمْتُ عَلَیْکُمْ بِالْوَاحِدِ الْمَعْبُوْدِ الَّذِیْ اَھْلَکَ عَادًا وَّثَمُوْدَ اَنْ تَجْتَمِعُوْا عَلٰی ھٰذَا الْعُوْدِ لَا یَبْقٰی مِنْکُمْ وَالِدٌ وَّلَا مَوْلُوْدٌ پڑھ کے چاروں کونوں میں گھر کے رکھ دے سب پسوان لکڑیوں پر جمع ہوجاویں بایں شرط کہ ان میں سے کسی کو نہ مارے۔ **واسطے کشادگی مرد کے** اگر کسی مرد کو عورت نے بند کردیا ہو تو سورۂ لَمْ یَکُنِ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا۔ ایک پاک برتن میں صاف لکھے کہ کوئی حرف اس کا شانہ ہووے اس کو دھو کے پیئے اور اسی طرح تین دن کرے انشاء اللہ تعالیٰ کھل جائے اور عورت پر قادر ہوجائے۔ **واسطے بچنے سحر وغیرہ سے** جو شخص وقت طلوعِ فجر ہمیشہ نہایا کرے اس کو جادو اثر نہ کرے اور نظرِ بد جن و انس کی نہ ہو اور تندرست رہے اور چہرہ اس کا نورانی ہوجاوے اور دُعا اس کی قبول ہووے اور اس پر کسی کی بد دُعا اثر نہ کرے۔ **واسطے محبت کے** شب جمعہ میں آدھی رات کو یہ آیت فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِیَ اللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ عَلَیْہِ تَوَکَّلْتُ وَھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ تینؔ بار پڑھے اور بعد اس کے اَللّٰھُمَّ اَنْتَ الرَّبُّ حَسْبِیْ مِنْ فُلَانِ بْنِ فُلَانَۃَ اَوْ فُلَانَۃَ بِنْتِ فُلَانَۃٍ اَعْطِفْ قَلْبَہٗ اَوْ قَلْبَھَا عَلَیَّ وَذَلِّلْہُ اَوْ ذَلِّلْھَا اِلَیَّ اور بجائے فلاں بن فلانہ نام اس شخص کا اور اس کی ماں کا لے جس کی محبت اور تابعداری منظور ہو اور فلانہ بنت فلانہ اس لئے ہے کہ اگر وہ عورت ہو تو اس کا اور اس کی ماں کا نام لیوے وہ شخص اس پر مہربان ہوجاوے اور اگر ماں کا نام نہ معلوم ہووے ابن حوّا یا بنتِ حوّا کہہ دے۔ عاملوں کا یہ بھی طریقہ ہے۔ **عمل دوسرا حُب کا**۔ اَللّٰہُ اَکْبَرُ ۵۰ بار بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۱۰ بار اٰیۃُ الْکُرْسِیْ اِخْلَاصْ مَعُوْذَتَیْنْ ایک کاغذ پر لکھے اَللّٰھُمَّ اَعْطِفْ قَلْبَ فُلَانَ ابْنِ فُلَانَۃَ اَوْ فُلَانَۃَ بِنْتِ فُلَانَۃَ عَلَی ابْنِ فُلَانٍ اَوْ بِنْتِ فُلَانَۃٍ لکھے اور اپنے دہنے ڈنڈ پر باندھ لے مطلب حاصل ہو پہلے فلان بن فلانہ کی جگہ مطلوب کا نام اور دوسری جگہ طالب کا نام لکھے **عمل تیسرا حُب کا** ایک حلوے کے ٹکڑے پر لفظ بدوح لکھ کر جسے کھلاوے وہ اس شخص کو بہت چاہنے لگے اور بہت اس سے محبت کرے۔ **واسطے دفع بغض چند اشخاص کے** چند اشخاص میں اگر بغض و عداوت ہو تو یہ آیت۔ وَنَزَعْنَا مَا فِیْ صُدُوْرِھِمْ مِنْ غِلٍّ کَمَا کُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ تک ایک حلوے کے ٹکڑے پر سوکھے قلم سے لکھے۔ اور انھیں کھلاوے بحکم خدائے تعالےٰ صُلح ہوجاوے

**واسطے آسانی وضع حمل کے۔** ران پر حاملہ کی یہ آیت آیۃٌ لَّھُمُ اللَّیْلُ تَقْدِیْرُ الْعَزِیْزِ الْعَلِیْمِ تک لکھے اور نجاست سے بچاوے بفضلہٖ تعالیٰ عورت کا وضع حمل جلد آسانی سے ہو جاوے۔

**تاثیرات حروف کے بیان میں۔** حروف چار قسم کے ہیں حار بارد رطب یابس۔ حارہ ہیں ا ہ ط م ف ش ذ کہ ان کے اکٹھا کرنے سے اھطم فشذ حاصل ہوتا ہے اور بارد حروف یہ ہیں ج ز ك س ق ث ظ کہ مجموع ان کا لفظ جزکس قثظ ہوتا ہے اور حروف رطب یہ ہیں د ح ل ع ر خ غ ان کے جمع کرنے سے دحلع رخغ ہوتا ہے اور حروف یابس یہ ہیں ب و ي ن ص ت ض کہ اس کے جمع کرنے سے بوین صتض ہوتا ہے پس جو شخص حروف حرارت کو موافق اعداد ان کے کے ۱۱۳۵ بار شدّت سردی میں پڑھے بدن اس کا گرم ہو جاوے اور پسینہ آ جائے اسی طرح حروف بارد بعدد ان کے گرمی میں پڑھے سردی خوب حاصل ہو اور دفع یبوست کے لئے حروف رطب اور رطوبت کے لئے حروف یابس ایسی ہی تاثیر رکھتے ہیں اور پڑھنے کی صورت یہ ہے کہ مجموع ان کا اھطم فشذ مثلاً حروف حارے میں پڑھے وعلیٰ ہٰذا القیاس۔

**واسطے قوت ایمان اور روشنی دل اور حصول کشف کے اسم اَلرَّحْمٰنُ** اور حروف اسم مبارک ایک پاک برتن میں لکھ کے آب زمزم یا گلاب یا مینہ کے پانی سے دھو کے پی لے۔ اللہ تعالیٰ اس کو ایمان پر ثابت رکھے اور دل اس کا نور سے منوّر کرے حتیٰ کہ وہ غائب چیزوں کو دیکھنے لگے۔ اگر چالیس صبح اس پر مداومت کرے اس کو شانِ عظیم اور سعادتِ عظمیٰ حاصل ہو اور صاحبِ کشف ہو جاوے۔ ایسا کہ نور سے خدا کے اس کی بینائی ہو۔ اور جب لب دعا کے لئے ہلاوے قبل تمام ہونے دعا کے دعا اس کی قبول ہووے بفضلِ خدائے تعالیٰ اور برکت ان دونوں اسم مبارک کے۔

**واسطے دفع خوف کے۔** جب آدمی کو خوف ہو ایسی مصیبت کا جس میں جان کا اندیشہ ہو یہ پڑھے۔ وَلَهٗ مَا سَكَنَ فِی اللَّیْلِ وَالنَّهَارِ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ اِنَّ اللّٰهَ یُمْسِكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ اَنْ تَزُوْلَا وہ مصیبت دفع ہو جاوے۔

**آسیب سے بچنے کے لئے۔** حضرت اوزاعیؒ سے حکایت ہے کہ مجھے ایک آسیب نظر پڑا میں نے کہا اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اس نے کہا تم نے بڑے شخص کی پناہ پکڑی اور چلا گیا۔

**واسطے داد کے۔** داد کے لئے ایک ڈورہ اور اس پر تین گرہ لگاوے ہر گرہ پر آیت وَمَثَلُ كَلِمَةٍ خَبِیْثَةٍ كَشَجَرَةٍ خَبِیْثَةِ ۨ اجْتُثَّتْ مِنْ فَوْقِ الْاَرْضِ مَا لَهَا مِنْ قَرَارٍ پڑھ کر گرہ لگاوے اور داد والا اس ڈورے کو باندھ لے بفضلہٖ تعالیٰ داد جاتا رہے۔



**پیشاب کھلنے کے لئے۔** اگر کسی کا پیشاب بند ہو گیا ہو تو یہ آیت دھو کے پئے کھل جائے۔ آیت یہ ہے۔ وَاِذِ اسْتَسْقٰى مُوْسٰى لِقَوْمِهٖ فَقُلْنَا اضْرِبْ بِّعَصَاكَ الْحَجَرَ فَانْفَجَرَتْ مِنْهُ اثْنَتَا عَشْرَةَ عَیْنًا

**آسیب و بلا سے محفوظ رہنے کے لئے** یہ دعا پناہ کی ہے جو اس کو محل خوف میں پڑھے آسیب اور بلا سے محفوظ رہے اور حاکم کے شر سے بھی بچے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ بِسْمِ اللّٰهِ الْخَالِقِ الْاَكْبَرِ حِرْزًا مِّمَّا اَخَافُ وَاَحْذَرُ لَا قُدْرَةَ لِلْمَخْلُوْقِ مَعَ الْخَالِقِ كٓهٰیٰعٓصٓ حٰمٓ عٓسٓقٓ وَعَنَتِ الْوُجُوْهُ لِلْحَیِّ الْقَیُّوْمِ وَقَدْ خَابَ مَنْ حَمَلَ ظُلْمًا وَحَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِیْلُ

**وبا سے حفاظت کے لئے** اور یہ دعا حفاظت کی وبا سے ہے۔ اَللّٰهُمَّ اِنَّ ذُنُوْبِیْ قَدْ عَظُمَتْ وَجَلَّتْ وَاَنْتَ سَیِّدِیْ وَاِلٰهِیْ اَعْظَمُ وَاَجَلُّ اَللّٰهُمَّ اَعِنِّیْ عَلٰى رِضَاكَ لَا رِضَاءَ اِلَّا بِحَوْلِكَ وَقُوَّتِكَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَسَلِّمْ وَاَدِمْ عَلَیْنَا النِّعَمَ وَاصْرِفْ عَنَّا النِّقَمَ وَالرِّجْزَ وَالْعَذَابَ وَالْاَلَمَ اِنَّكَ اَنْتَ الْاَعَزُّ الْاَكْرَمُ اٰمِیْنَ اٰمِیْنَ۔

**بچھو کا منتر** جس کو بچھو نے کاٹا ہو تو اس کو اس منتر سے جھاڑ دے۔ شَجَّنِیَّةٌ قَرْنِیَّةٌ مِلْحَةٌ بَحْرٌ قَفْطَا۔ مدینہ میں ایک شخص اس منتر سے جھاڑا کرتا تھا اور بہت سے آدمیوں کو فائدہ ہوا جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے اس سے پوچھا کہ تیرا کیا منتر ہے اس نے عرض کیا آپؐ نے فرمایا کہ مضائقہ نہیں یہ منتر کیا کرو یہ مواثیق جن سے ہے۔

**کھیتی کی سرسبزی کے لئے** واسطے افزائش پھل اور برکت باغ میں۔ وَبَشِّرِ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ اَنَّ لَهُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِیْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ كُلَّمَا رُزِقُوْا مِنْهَا مِنْ ثَمَرَةٍ رِّزْقًا قَالُوْا هٰذَا الَّذِیْ رُزِقْنَا مِنْ قَبْلُ وَاُتُوْا بِهٖ مُتَشَابِهًا وَلَهُمْ فِیْهَا اَزْوَاجٌ مُّطَهَّرَةٌ وَّهُمْ فِیْهَا خٰلِدُوْنَ بعد رکھنے روزہ کے بروز پنجشنبہ بعد نماز مغرب کے قبل کلام کرنے کے ایک کاغذ پر یہ آیت لکھے اور وسطِ باغ میں ایک درخت پر بطور تعویذ کے باندھ دے اور اس درخت کا ایک پھل کھا لے اگر پھل نہ ہوئے تو ایک پتا لے لے اور تین گھونٹ پانی پی لے اور وہاں سے چلا آئے انشاء اللہ تعالیٰ بہت برکت

اس باغ میں ہووے اور بہت پھل لاوے۔ **درخت کے پھلوں کی برکت کے واسطے۔** هُوَ الَّذِیْٓ اَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً فَاَخْرَجْنَا بِهٖ نَبَاتَ كُلِّ شَیْءٍ لَاٰیٰتٍ لِّقَوْمٍ یُّؤْمِنُوْنَ اس آیت شریف کو جمعہ کے دن کسی وقت لکھ کے دھو کے کنوئیں میں ڈال دے اور اس سے درختوں کو پانی دے۔ اللہ تعالیٰ ان درختوں کے پھلوں میں برکت دے اور نظر بد جن وانس اور سب آفتوں سے محفوظ رہیں۔ **دشمن اور نظر بد سے حفاظت کے لئے** اور جو اس کو وَاذْكُرُوْا نِعْمَةَ اللّٰهِ عَلَیْكُمْ وَمِیْثَاقَهُ الَّذِیْ وَاثَقَكُمْ بِهٖ تا اِنَّ اللّٰهَ خَبِیْرٌۢ بِمَا تَعْمَلُوْنَ۔ شب جمعہ میں بعد نماز عشار کے ایک کاغذ میں لکھ کے تعویذ بنا کے اپنے باندھ لے شیطان اور دشمن اور نظر بد سے امان میں رہے۔ اگر شیشہ کے یا سنگ مرمر کے برتن میں لکھ کے پاک پانی سے دھو کے تین دن برابر نہار منہ پیئے نماز میں یا وضو میں اگر وسواس ہوتا ہو یا برے خواب دیکھتا ہو بہ برکت اس آیت کے شفا پائے۔ **بیاہ کے لئے** اگر کسی عورت سے بیاہ کرنا منظور ہوئے یا بادشاہ سے نوکری مطلوب ہوئے یا رزق اس آیت شریف کو قُلْ اِنَّ الْفَضْلَ بِیَدِ اللّٰهِ یُؤْتِیْهِ مَنْ یَّشَآءُ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِیْمِ لکھ کر تعویذ بنا کے بازو میں باندھ لے انشاء اللہ مطلب حاصل ہووے۔ **طوفان سے بچنے کے لئے۔** اگر آدمی جہاز پر سوار ہو اور دریا میں طوفان ہو اور تلاطم امواج ہو سات رقعوں میں اس آیات شریفہ اَلَمْ تَرَ اَنَّ الْفُلْكَ تَجْرِیْ فِی الْبَحْرِ بِنِعْمَتِ اللّٰهِ سے كُلَّ خَتَّارٍ كَفُوْرٍ تک لکھ کر سمندر میں ڈال دے بجانب مشرق ایک بعد دوسرے کے طوفان تھم جائے اور تلاطم جاتا رہے۔ **وہم دور ہونے کے لئے** وسواس اور ڈر اور وہم کے لئے وَاِمَّا یَنْزَغَنَّكَ مِنَ الشَّیْطٰنِ نَزْغٌ تا قولہ تعالیٰ مُّبْصِرُوْنَ سات رقعوں پر جمعہ کے دن بوقت طلوع شمس کے لکھے اور ہر روز ایک رقعہ کو نگل کے ایک گھونٹ پانی پی لے شفا پاوے بفضلہ تعالیٰ۔ **دل کی دھڑک دور ہونے کے لئے۔** سورۃ اَلَمْ نَشْرَحْ پاک برتن میں لکھ کے آب زمزم یا مینہ کے پانی سے دھو کے پی لے خفقان اور دل دھڑکنے کو نافع ہے اور اسی طرح سورۃ لِاِیْلٰفِ قُرَیْشٍ جو لکھ کے پی لے خفقان اور دل دھڑکنا انشاء اللہ تعالیٰ بالکل جاتا ہے۔ **شکم میں بچہ کی حفاظت کے لئے** اِذْ قَالَتِ امْرَاَتُ عِمْرٰنَ تا بِغَیْرِ حِسَابٍ گلاب اور زعفران سے ہرن کی جھلی پر لکھ کے اور عورت حاملہ کی چھنگلیا میں باندھ دے حاملہ اور پیٹ کا لڑکا سب آفات سے محفوظ رہے۔ **واسطے رونے لڑکے کے** اگر لڑکے کے گلے میں یہ آیت اور لکھی ہوئی لکھ کر باندھ



دے لڑکا ڈر سے اور زیادہ رونے سے محفوظ رہے اور نشو ونما مبارک پائے۔ **اولاد ہونے کے لئے** اول سورۃ نسار تا قولہ تعالیٰ رقیبا ایک حلوے کے ٹکڑے پر آدھی رات کو شب جمعہ میں لکھے ایسی جگہ کہ کوئی نہ دیکھے اور جس کی اولاد نہ ہوتی ہو اس کی جورو کھائے اور جماع کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ وہ عورت حاملہ ہو جائے ۲ بار ۳ شب جمعہ کو یہ عمل کرے۔ **حافظہ قوی ہونے کے لئے۔** ابتداء سورۃ بقر سے تا مفلحون جمعرات کے دن اول روز پاک برتن میں مشک و زعفران سے لکھ کے مینہ کے پانی سے دھو کے طلوع صبح صادق سے پہلے پی لے اور اس دن روزہ رکھے ۳ دن یا پانچ دن کرے انشاء اللہ تعالیٰ حافظہ قوی ہو جائے۔ **واسطے توفیق طاعت کے۔** جو شخص محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور احمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ۳۵ بار بعد نماز جمعہ کے ایک رقعہ میں لکھے اور اپنے ساتھ رکھے خدا تعالیٰ طاقت اسے اپنی طاعت کی دے اور جو اس کاغذ پر ہمیشہ نظر رکھے اور خیال کرے اسم آنحضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور آپ کے نام مبارک احمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو کہ دونوں نام دال پر کیسے تمام ہوتے ہیں اور ہر روز بوقت طلوع شمس ان دونوں اسم مبارک کو دیکھ لیا کرے اللہ تعالیٰ اس کے لئے اس دن سب سامان سعادت کے مہیا کرے اور یہ موافق حسن اعتقاد اور صدق نیت اور صفائی باطن کے ہوگا **زیادتی رزق کے لئے۔** نقش انگشتری واسطے کشایش رزق کے پہلی ساعت روز یکشنبہ میں صرف چاندی کی انگوٹھی کے نگینہ پر اس نقش مرقومہ کو نقش کرے جو اس انگوٹھی کو اپنے پاس رکھے عجب بات دیکھے کشایش رزق میں اور جو بطہارت کاملہ بہ تعظیم و احترام اس انگوٹھی کو پہنے رہے ایسی خوبیاں دیکھے کہ حد سے زیادہ ہیں اور نقش یہ ہے۔

| ۵۳ | ۴۶ | ۵۱ |
|---|---|---|
| ۴۸ | ۵۰ | ۵۲ |
| ۴۹ | ۵۴ | ۴۷ |

**واسطے دفع دشمن کے۔** آیت وَاِذْ قَالَ مُوْسٰى لِقَوْمِهٖ اِنَّكُمْ ظَلَمْتُمْ اَنْفُسَكُمْ بِاتِّخَاذِكُمُ الْعِجْلَ فَتُوْبُوْٓا اِلٰى بَارِئِكُمْ فَاقْتُلُوْٓا اَنْفُسَكُمْ نئی تختی پر لکھے اور اس کے ساتھ دشمن کا اور اس کی ماں کا نام لکھے اور دشمن کو جس کا زیر کرنا منظور ہے نام لے کے پکارے دشمن بلا میں مبتلا ہو جائے چاہیے کہ یہ عمل ایسے شخص کو کرے کہ جو ظالم اور بیداد گر ہو۔ **ظلم سے محفوظ رہنے کے لئے** لَا یُحِبُّ اللّٰهُ الْجَهْرَ بِالسُّوْٓءِ مِنَ الْقَوْلِ تا قولہ تعالیٰ عَلِیْمًا ایک ورق

میں لکھ کے پاس رکھے اور یہ آیت پڑھتا رہے جس ظالم یا جبار کے پاس جائے اس کے ظلم سے محفوظ اور وہ اس کے حق میں نیک بات کہے۔ **مافی الضمیر بتلانے کے لئے** ۔ اگر کوئی شخص اس آیت کو اپنی ہتھیلی میں لکھ کے سوتے آدمی کی چھاتی پر رکھے تو وہ اپنا مافی الضمیر بتلائے۔ آیت یہ ہے۔ وَاللّٰهُ مُخْرِجٌ مَّا كُنْتُمْ تَكْتُمُوْنَ فَقُلْنَا اضْرِبُوْهُ بِبَعْضِهَا كَذٰلِكَ يُحْيِي اللّٰهُ الْمَوْتٰى وَيُرِيْكُمْ اٰيٰتِهٖ لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ **دردِ قولنج کے لئے** اگر کسی کو درد قولنج ہو تو یَا شَدِیْدُ شَدِیْدُ کے برتن میں زعفران اور مینھ کے پانی سے لکھ کے ۔۳۰ بار اسم موصوف کو پڑھے اور ہر سیکڑے کے یَا شَدِیْدُ اَمْسِكْ هٰذِهِ الْعِلَّةَ کہے اور دھو کے قولنج والے کو پلائے بفضلہ تعالیٰ فوراً اچھا ہو جائے۔ **عالی مرتبہ پانے کے لئے** یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ ایک ہزار بار اور یَا وَهَّابُ ایک ہزار ہمیشہ پڑھا کرے مرتبہ اس کا عالی ہو اور مال کی بے شمار کثرت ہو۔ **آسیب کو دور کرنے کے لئے** بعض علمائے سلف نے ذکر کیا ہے کہ اسم مبارک اَللّٰهُ ایک برتن میں مکرر بقدر گنجائش اس کے لکھ کے پانی سے دھو کے آسیب زدہ کے منہ پر چھینٹا مارے۔ شیطان اس کا جل جائے۔ امام نوویؒ نے کہا ہے کہ ایک شخص کا غلام ۴۰ برس سے آسیب رکھتا تھا اور وہ شخص اس کی تدبیر اور علاج سے عاجز ہوگیا میں نے اس کو یہ عمل بتایا اس نے تین دن تک اعتکاف کرکے اسم مبارک ایک برتن میں جس قدر گنجائش تھی لکھ کے اس غلام کے منہ پر چھینٹا مارا وہ غلام اچھا ہوگیا اور وہ شیطان اس کا جل گیا اور پھر عود نہ کیا۔ **گھبراہٹ جانے کے لئے** اسم مبارک محیط کا نقش مربع لوہے کی تختی میں نقش کرکے اس شخص کے گلے میں لٹکا دے جس کو فزع ہو یعنے گھبراتا ہو اور ڈرتا ہو فزع اس کا جاتا رہے اور جو لڑکا بہت روتا ہو اس کے گلے میں باندھے پھر لڑکا کبھی نہ روئے۔ **کتے کے کاٹے ہوئے کے لئے** اَلْعَلِیْمُ اَلْحَکِیْمُ ان دونوں اسم مبارک کو لکھ کے دھو کے اس شخص کو پلائے جسے کتے نے کاٹا ہو فوراً شفا ہو جائے۔ اور جو ان دونوں اسم مبارک کو لکھ کے روغنِ زیتون میں ملا کے سانپ کے کاٹے کو کھلائے فوراً اچھا ہو جائے

| م | ط | ی | ح |
|---|---|---|---|
| ی | ح | م | ط |
| ح | ی | ط | م |
| ط | م | ح | ی |

**واسطے مطیع رہنے لونڈی اور غلام کے** ۔ اسم مبارک یَا رَقِیْبُ کو لکھ کے روٹی میں



رکھ کے غلام یا لونڈی کو کھلا دے ہمیشہ اپنے آقا کے پاس رہے اور کبھی نہ بھاگے۔ **واسطے برکت ہونے کے کھیتی میں** اسم مبارک باعث وارث کی یہ تاثیر ہے کہ چہارشنبہ کو کھیت بوئے اور اس وقت سو بار کہے سُبْحَانَ اللّٰهِ الْبَاعِثِ الْوَارِثِ اس کھیتی میں خوب فائدہ ہو اور بہت اچھی کھیتی برکت والی ہو۔ **حفاظت سفر کے لئے** ۔ اسم مبارک سلامُ کو نقش مثلث میں لکھے جو مسافر اس نقش کو پاس رکھ کے سفر سے سلامت پھر آوے اور جو لڑائی میں ساتھ لے جائے تمام آفات سے محفوظ رہے اور وہ نقش یہ ہے۔ **دو شخصوں میں محبت ہونے کے لئے** ۔ دو شخصوں میں الفت ہونے کو یہ عمل کرے پہلے طالب کا نام پھر لفظ محبت پھر مطلوب کے نام کی تکسیر کرکے سیسے کی تختی میں شنبہ کے دن نقش کرے اور مطلوب کے مکان کے اندر دفن کرے۔ مطلب حاصل ہو انشاء اللہ تعالیٰ۔

| س | لا | م |
|---|---|---|
| لا | م | س |
| م | س | لا |

**حاملہ ہونے کے لئے** ۔ اِنَّ اللّٰهَ فَالِقُ الْحَبِّ وَالنَّوٰى تا قولہ تعالیٰ اَنّٰى تُؤْفَكُوْنَ چاندی کی تختی میں لکھ کے عورت اپنے سر میں رکھ لے بحکم خدائے تعالیٰ حاملہ ہو جائے گی۔ اگرچہ عمل سے مایوس ہوگئی ہو۔ **قوتِ حافظہ کے لئے** ۔ وَاِذْ نَتَقْنَا الْجَبَلَ فَوْقَهُمْ كَاَنَّهٗ ظُلَّةٌ تا قولہٗ تعالیٰ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ اس آیت کو لکھ کے سبق کی جگہ کتاب یا قرآن میں رکھ لے۔ حفظ اور فہم بہت کامل ہو جائے۔ **محفوظی جان اور اولاد کے لئے** اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّكْرَ وَاِنَّا لَهٗ لَحٰفِظُوْنَ چاندی کے پتر پر نقش کرکے چالیس مرتبہ اس پر یہ آیت پڑھ کے اور نیچے نگینہ کے انگوٹھی میں رکھ لے جو اس انگشتری کو پہنے رہے اپنی جان و مال اور اولاد سے محفوظ رہے۔ **حاجت برآری کے لئے** ۔ ۱۰ بار سورۃ الکافرون روز یکشنبہ بوقت طلوع آفتاب پڑھ کے اپنی حاجت مانگے خدائے تعالیٰ قبول فرمائے گا۔ **فتحیابی کے لئے** سورۃ نصر کسی ہتھیار پر نقش کرلے اور دشمن کے مقابلے میں لے جائے فتح پائے۔ **ظلم سے ظالم کے بچنے کے لئے** ۔ حفاظت ظلم ظالم کے لئے ظالم کے پاس جاتے ہوئے معوذتین پڑھ لے ظلم سے محفوظ رہے۔ **بھیڑیئے اور بکری کے باہم الفت ہونے کے لئے** ۔ کتاب الواح الجواہر میں لکھا ہے کہ اس عمل سے بھیڑیئے اور بکری میں موافقت ہو سکتی ہے تکسیر یوں کرے ذ ی ب م ح ب ت غ ن م اور

اس کو مربع عشارے میں بطریق تکسیر سیسے کی تختی میں شنبہ کے دن کھودے اور بکریوں کے بندھنے
کی جگہ دفن کرے۔ بھیڑیئے اور بکریوں میں محبت ہوجائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

مشکل آسان سب طرح کی ہو
بہر تسخیر اور حفاظت تمام
گھوڑے کے حق میں جو مفید ملا
بہر تعلیم کر دیا تحریر
کہتے ہیں جب دوا بٹے کو تولے
رہے جب تک کرے وفاداری

ہوئے تسکین درد سے دل کو
آوے دونوں کے واسطے یہ کام
پایا میں نے جہاں جہاں سے لکھا
اور عمل کے لئے یہ کی تسخیر
اُس کی پیشانی پر یہ دَم کر دے
ہو مسرت فزدں ہو بہبودی

ملہ جو گھوڑا نیا خرید کیا ہو اُس کی پیشانی پر یہ دُعا پڑھ کر دَم کرے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ
سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ وَلَا حَوْلَ
وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ مَا شَآءَ اللّٰهُ كَانَ وَمَا لَمْ يَشَأْ لَمْ يَكُنْ

## نظم

جب سواری کا ہو ترا آہنگ
دونوں کانوں میں اُس کے پڑھ یہ دُعا

اور فرمان پذیر ہو نہ ترنگ
جان و دل سے وہ رام ہو تیرا

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ
وَلَقَدْ اَوْحَيْنَآ اِلٰى مُوْسٰٓى اَنْ اَسْرِ بِعِبَادِيْ فَاضْرِبْ لَهُمْ طَرِيْقًا فِى الْبَحْرِ



يَبَسًا لَّا تَخٰفُ دَرَكًا وَّلَا تَخْشٰى

ایک عُمدہ عجب سواری کا
رکھے جس دَم رکاب پر تو قدم

حاصل اسم وِرد باری کا
پڑھ لے پہلے دُعا یہ اے ہمدم

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ بِسْمِ اللّٰهِ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الَّذِيْ
هَدٰىنَا لِهٰذَا وَمَا كُنَّا لِنَهْتَدِيَ لَوْلَآ اَنْ هَدٰىنَا اللّٰهُ سُبْحَانَ الَّذِيْ سَخَّرَ لَنَا هٰذَا
وَمَا كُنَّا لَهٗ مُقْرِنِيْنَ

یا کہ دَم کر یہ کان میں اُس کے
ہے یہ تسخیر کی دُعا اے جان

تا اطاعت میں ہو فرس تیرے
بحج ایمان آیت قرآن

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَوَلَمْ يَرَوْا اَنَّا خَلَقْنَا لَهُمْ مِّمَّا عَمِلَتْ اَيْدِيْنَآ اَنْعَامًا
فَهُمْ لَهَا مٰلِكُوْنَ وَذَلَّلْنٰهَا لَهُمْ فَمِنْهَا رَكُوْبُهُمْ وَمِنْهَا يَاْكُلُوْنَ

اب دُعائے حفاظت اے ہمدم
بے کم و کاست اُس کی ہے تحریر
عاجز آیا دَوا کے کرنے سے
اس تفکر میں سو گیا بے ریب
ماہِ رُخسار اور سیمیں تن
دِل ربا دل سے اور زباں سے زباں
کر دیا اس کا لوحِ دل منقوش
آنکھیں تھیں خفتہ اور دِل بیدار
تھی ہدایت یہی کہ پڑھ یہ دُعا
کر چکا اس طرح وہ جب تعلیم
خواب کا اُس کے یہ نتیجہ تھا

جس سند سے کہ میں نے پائی رقم
تھا کسی کا فرس بہت دلگیر
تھا یقین دل میں اس کے مرنے سے
نظر آئے اُسے رجالُ الغیب
آشکارا خرد چو گل بہ چمن
ہو گیا خواب اُس کا راحتِ جاں
اُس کے دِل سے اُٹھائے سب مخدوش
خامشی لب پہ اور زباں ہشیار
کہ اسے جلکے دَم کہ پاوے شفا
کھل گئی آنکھ کرتے ہی تسلیم
یاد اُس کو وہی وظیفہ تھا

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | جا کیا اُس پہ اُس دُعا کو دَم<br>قدرت کاملہ سے کب ہے دور<br>ہے یہ آیت لکھا ہے جس کا بیان | | آئی دوبارہ اُس کے دَم میں دَم<br>لائے مُردہ کو پھیر از لب گور<br>ہم دُعا ہم دوائے بے درمان | |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۰ اَقْسَمْتُ عَلَيْكَ اَيَّتُهَا الْعِلَّةُ بِعِزَّةِ عِزَّةِ اللّٰهِ وَبِعَظَمَةِ عَظَمَةِ اللّٰهِ وَبِجَلَالِ جَلَالِ اللّٰهِ وَبِقُدْرَةِ قُدْرَةِ اللّٰهِ وَبِسُلْطَانِ سُلْطَانِ اللّٰهِ وَبِلَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَبِمَا جَرٰى بِهِ الْعِلْمُ مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ وَبِلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ اِلَّا انْصَرَفْتِ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | لکھتے ہیں بول بند جس کا ہو<br>باندھ اس کے گلے میں لکھ یہ حصار<br>دوسرا بھی لکھ اور دھو کے پلا | | آدمی ہووے یا فرس ہر دو<br>اسم موسیٰ ہے کر نہ تو تکرار<br>کر خدا چاہے اس کو ہووے شفا | |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۰ ذالرعا الدلهى حوسا هودعا الماطبونا سلخا لمصوۃ

یا قیوما نحن کھیعص حم نحن عسق

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ذ | ی | ب | م | ح | ب | ت | غ | ن | م |
| ی | ب | م | ح | ب | ت | غ | ن | م | ذ |
| ب | م | ح | ب | ت | غ | ن | م | ذ | ی |
| م | ح | ب | ت | غ | ن | م | ذ | ی | ب |
| ح | ب | ت | غ | ن | م | ذ | ی | ب | م |
| ب | ت | غ | ن | م | ذ | ی | ب | م | ح |
| ت | غ | ن | م | ذ | ی | ب | م | ح | ب |
| غ | ن | م | ذ | ی | ب | م | ح | ب | ت |
| ن | م | ذ | ی | ب | م | ح | ب | ت | غ |
| م | ذ | ی | ب | م | ح | ب | ت | غ | ن |





**دفع شیطان اور دیو کے لئے۔** واسطے دور ہونے آسیب اور دیو اور پری اور جس پر جن چڑھا ہو اس تعویذ کو باندھے اچھا ہو جائے گا انشاء اللہ وہ تعویذ مکرم یہ ہے۔

**ایضاً** واسطے اس کے کہ جس کو دیو اور جن پکڑا ہو دھواں اس فلیتہ کا ناک میں بیمار کے پہونچا دے۔ نقش معظم یہ ہے۔ ۱۱ ۱۸ ۸ ۱۱ ۱۱ ۹ ۸ ۱۱ ط ط ط ۹۹

**ایضاً** واسطے دُور ہونے آسیب کے جس کو دیو یا جن یا پری کا خلل ہو یہ اسم مُبارک لکھے اور باندھے وہ آسیب دفع ہو جائے گا۔ انشاء اللہ تعالےٰ

| | | | |
|---|---|---|---|
| صہ | لہ | ط | صد |
| ا | ے | سع | ح |
| وای | من | ین | سد |
| ح | ع | بط | در |

**ایضاً** واسطے دور ہونے دیو پری اور جن کے اِس شکل کو چراغ میں جلاوے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| // | // | صہ | لا |
| ۷ | ۲ | ۱۲ | ۴ |
| ۳۱کا | ی | ۳ | ۲ |
| ۲ | ۹۷ | ۱۵ | ک |

**لڑکے کی لاغری دور ہونے کیلئے۔** اگر کوئی لڑکا خشک اور دُبلا ہو تو چاہیئے کہ بدھ کے دن اس نقش کو لکھ کے جھولے میں لڑکے کے یا ماتھے پر باندھ دے۔ نقش یہ ہے۔

| | |
|---|---|
| ءلہ امتولاکہ ع | |
| ۳ ۲۲ ۱۱ احاہ ح | |
| لہ ۱۱ سس ع | |

**تپ کے لئے** گلے میں باندھے نقش یہ ہے



**مرگی دفع ہونے کے لئے** مرگی دور ہونے کے لئے یہ نقش لکھ کر سر میں

| الله | ک | ف | ۓ | سل |
|---|---|---|---|---|
| و | ص | مشغول | ارسله | همه |
| د | رسول | ارسل | ے | مت |
| صع | الله | رسل | صح | محمد |

باندھے بہت آزمایا ہوا ہے۔ ۔ ۔ ۔

**ایضًا۔** اس طلسم کو واسطے دور ہونے مرگی کے بیمار کے داہنے ہاتھ میں باندھے اچھا ہوجاوے اللہ کے حکم سے

**یہ نقش دُور ہونے گھینگے کے** گردن میں باندھے اچھا ہوجاتے نقش معظم یہ ہے ۔ ۔ ۔ ۔

| ٣٠٤ | ٢٩٧ | ٣٠٢ |
|---|---|---|
| ٢٩٩ | ٣٠١ | ٣٠٣ |
| ٣٠٠ | ٣٠٥ | ٢٩٨ |

١٨ اسه اعه عه ماه ماه مسح مسح ماه ماه مسح مسح

**صحت بیمار کے لئے** جو کوئی اس نقش کو لکھے اور بیمار کی گردن میں باندھے اچھا ہوجاوے۔ آزمایا ہوا ہے واسطے سب بیماریوں کے بہت مفید ہے۔ نقش یہ ہے۔

**واسطے درد ناف کے** کہ ٹل گئی ہو لکھ کے سیدھا لیٹے اور ناف پر رکھے پھر ناف اپنے مقام پر آجاتے آزمودہ ہے۔

| طو | عب | ح | سو |
|---|---|---|---|
| ء | و | د | ب |
| حب | هی | مد | ا |

**واسطے دور ہونے دردِ سر کے** کہ تمام سر میں ہو لکھے اور باندھے بہت مجرب اور بارہا آزمایا ہوا ہے۔

| سبح اللہ |
|---|

**یہ تعویذ واسطے ہول دل کے** ایک نقش ہر روز چالیس دن تک صبح کو نگل جاوے شفا پاوے انشاء اللہ تعالےٰ۔

| یابدوح | یابدوح | یابدوح |
|---|---|---|
| یابدوح | یابدوح | یابدوح |
| یابدوح | یابدوح | یابدوح |

| ک | ل | م | ل | ا |
|---|---|---|---|---|
| ا | ک | ل | م | ل |
| ل | ا | ک | ل | م |
| م | ل | ا | ک | ل |
| ل | م | ل | ا | ک |

**واسطے دور ہونے آدھا سیسی کے** سر میں باندھے۔

لمحمم ومم مم

**واسطے پیٹ کے درد کے** لکھے اور کھاجائے اچھا ہو نقش یہ ہے



| ص | ٢ | ١٥ |
|---|---|---|
| حا | ١١٧ | ٢ |
| سنا | کن | ع |

**تمام بیماریوں سے بچنے کے لئے** اس نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھے تمام بیماریوں سے مانند جذام اور اور برص کے محفوظ رہے گا۔

| م | ا | ل | س |
|---|---|---|---|
| س | ل | ا | م |
| ا | م | س | ل |
| س | ل | م | ا |

**واسطے چھوٹنے قیدی کے** بازو پر باندھے۔

| ١٠ | ٥ | ١٢ |
|---|---|---|
| ١١ | ٩ | ٧ |
| ٦ | ١٣ | ٨ |

**واسطے بخار کے** یہ دُعا پیپل کے پتے پر لکھ کر صبح کو ہر روز ایک ایک چٹاوے بخار دفع ہوگا۔ قُلْنَا یَانَارُ کُوْنِیْ بَرْدًا وَّسَلَامًا عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ عَلَیْہِ السَّلَامُ۔

**ہَوْلِ دِل کے لئے۔** واسطے ہولِ دِل کے مجرب ہے۔

| ٢ | ٩ | ٨ |
|---|---|---|
| ١٠ | ٦ | ٣ |
| ٥ | ٤ | ٧ |

**واسطے آسانی وضع حمل کے۔** واسطے دُشواری وضع حمل کے اس نقش کو کوئی ٹھیکری پر لکھ کر حاملہ کے پاؤں کے نیچے رکھے اور وہ عورت زور سے ٹھیکری مذکور کو دبائے اور زور دے فورًا خلاص پاوے مجرب ہے۔

| ٤ | ٩ | ٢ |
|---|---|---|
| ٣ | ٥ | ٧ |
| ٨ | ١ | ٦ |

**بچّے کے رونے کے لئے** واسطے رونے بچے کے لکھے اور گلے میں ڈالے۔ مجرب و آزمودہ ہے۔

| ١٨ | ٢٨ | ٦ |
|---|---|---|
| ١٢ | ٢٤ | ٢٧ |
| ٤٢ | یاجبرئیل یاباسط | ٣٠ |

**زیادتی دُودھ کے لئے** یہ نقش واسطے دودھ زیادہ ہونے کے دو لکھ کر ایک گردن میں باندھے اور دوسرا پلادے ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔

**مرگی کے لئے۔** یہ نقش اتوار کو خون مرغ سفید سے لکھ کر گلے میں باندھے ہرگز مرغ یعنی مرگی نہ ہو

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۱۹۴ | ۲۱۹۷ | ۲۲۱ | ۲۱۸۷ |
| ۲۱۹۳ | ۲۱۹۷ | ۲۱۹۲ | ۲۱۹۸ |
| ۲۱۹۹ | ۸۲۳ | ۲۱۹۵ | ۲۱۹۲ |
| ۲۱۹۶ | ۹۱۹۱ | ۲۱۹ | ۲۲۳ |

مسحج ۹ سحج ۹۱

**نظرِ بد کے لئے** یہ نقش واسطے دفع نظرِ بد کے مجرب ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۸ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |

**حیض بند ہونے کے لئے** اگر کسی عورت کو حیض بہت ہوتا ہو چاہیے کہ یہ نقش سفید کاغذ پر لکھ کر کمر میں باندھے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴ | ۴ | ع | ا |
| ع | وع | حج | حج |

**ہیضے کے لئے۔** واسطے دفع ہیضہ کے

| | | |
|---|---|---|
| ۲۵ | ۲۰ | ۲۷ |
| ۲۶ | للماح دامم مہ | ۲۲ |
| ۱۱ | ۲۸ | ۲۳ |

**چیچک کے لئے** یہ نقش واسطے چیچک کے مفید ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۴ | ۳ | ۱۹ |
| ۸ | ۱۱ | ۲ | ۹ |
| ۱۲ | ۷ | ۶ | ۹ |
| ۱ | ۱۴ | ۱۵ | ۴ |

**دودھ کے لئے** زیادتی شیر عورت کے۔

| | |
|---|---|
| ع ع ہ ہ | ع ع ہ ہ |
| ع ع ہ ہ | ع ع ہ ہ |

**درد ناف کے لئے** یہ نقش واسطے درد ناف کے مجرب ہے۔

۱۱۹۶۹ حـ علی ۱۱۹۹

**ڈبہ اطفال کے لئے** یہ نقش واسطے ڈبہ اطفال کے لکھ کر پہلو میں باندھے فی الفور شفا پاوے گا

| | | |
|---|---|---|
| ۲ | ۷ | ۶ |
| ۹ | ۵ | ۱ |
| ۴ | ۳ | ۸ |

**دشمن کو زیر کرنے کے لئے**



ساعت مریخ میں لکھ کر قبر کہنہ میں دفن کرے دشمن زیر ہوگا۔

| | | |
|---|---|---|
| ۳۹۱۸ | ۳۸۲۵ | ۳۸۲۰ |
| ۳۸۲۳ | ۳۸۲۱ | ۳۸۱۹ |
| ۳۸۲۲ | ۳۸۱۷ | ۳۸۱۴ |

**واسطے رفع پیچش کے** مجرب ہے

| | | |
|---|---|---|
| ۲۲۸۹۹ | ۲۲۸۸۹ | ۲۲۷۹۵ |
| ۲۲۸۸۹ | ۲۲۸۹۳ | ۲۲۷۹۷ |
| ۲۲۸۹۱ | ۲۲۹۰۱ | ۲۲۸۸۷ |

**واسطے رفع اعداء کے**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴ | ۹ | ۷ | ۱۴ |
| ۱۵ | ۶ | ۱۲ | ۱ |
| ۱۰ | ۳ | ۱۳ | ۸ |
| ۵ | ۱۶ | ۲ | ۱۱ |

**واسطے زیادتی مال و برکت خانہ کے**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |
| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |

**واسطے ملاقات بادشاہوں کے**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |

**عورت اور مرد کی محبت کے لئے** یہ نقش طلسم واسطے محبت مرد اور عورت کے مجرب ہے

۱۱۸ ۸۹ع احد ۹ ۵ ۵ ۱۱ ۷۱

**واسطے علم و فہم کے**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵ | ۱۶ | ۲ | ۱۱ |
| ۱۰ | ۳ | ۱۳ | ۸ |
| ۱۵ | ۶ | ۱۲ | ۱ |
| ۴ | ۹ | ۷ | ۱۴ |

**ایضاً** اس دعاء کو شیرینی پر پڑھ کر کھلاوے یا پھولوں پر پڑھ کر سونگھا دے
وَتَاكُلُوْنَ التُّرَاثَ اَكْلًا لَّمًّا وَّتُحِبُّوْنَ

**محبت کے لئے** یہ نقش یعنی پانچ فلیتہ واسطے محبت کے لکھ کے آگ میں روشن کرے مجرب ہے اور نام فلاں بنت فلاں علیٰ حب فلاں بن فلاں لکھ کر سات روز مداومت کرے۔

۱۱ ط ۳ ۴ ۵ ۳ ۷ ۸ ۹ ۱۰ ۱۱

۱۱ ط ۳ ۴ ۵ ۳ ۷ ۸ ۹ ۱۰ ۱۱

۱۱ ط ۳ ۴ ۵ ۳ ۷ ۸ ۹ ۱۰ ۱۱

۱۱ ط ۳ ۴ ۵ ۳ ۷ ۸ ۹ ۱۰ ۱۱

۱۱ ط ۳ ۴ ۵ ۳ ۷ ۸ ۹ ۱۰ ۱۱

واسطے حُبّ کے کھلاوے۔ **واسطے محبت کے** ۔ اوپر کپڑے اس مطلوب کے لکھے اور نام طالب و مطلوب اور ماں کا لکھے اور بلیتہ بناوے اور چراغ میں روشن کرے اور مُنھ چراغ کا طرف خانہ مطلوب کے ہو اور چاہیئے کہ اس نقش کو مُشتری کی ساعت میں لکھے مجرب ہے

یاجبروت یاحیی یاقیوم

| | | |
|---|---|---|
| ٨ | ١ | ٦ |
| ٣ | ۵ | ٧ |
| ۴ | یاباسط | ٣ |

بحرمت سلیمان بن داؤد

ک ااا ۱۱۹ ۱۱۵ اا ٦ رو اا اا ورد

ک کہ اا ١٧ ٨ ٧ ص ع لا ٩

**ایضًا** اسی ترکیب سے لکھے مجرب ہے۔۔

**دردناف کے لئے** یہ تعویذ دردناف کا ہے

یاالله یاباسط یا بدوح بالخیر

یاالله یامحمد

**محبّت کے لئے** یہ نقش محبت کا ہے پان پر لکھ کر دروازے پر ٹھوکنا مجرب ہے

رہے رہے ہوا
دو ونت

**شعبدات نادرہ** ۔ کچھوے کی چربی لاوے اور بورۂ ارمنی اس میں ملاوے اور فلیتہ کتان سے بناوے اور چربی مذکور میں آلودہ کرے اور چراغ نَو میں رکھے اور روغن سیماب ڈالے اور روشن کرے تو معلوم ہو کہ اہلِ محفل کشتی پر سوار ہو کر دریا کی سیر کرتے ہیں۔ **شعبدہ** لاوے شیشہ صاف و قدرے شراب تیز دو آتشہ اس میں ڈالے اور قدرے گندھک ڈالے اور خانۂ تاریک میں شیشۂ مذکور رکھے معلوم ہو کہ آگ درمیان شیشے کے رکھی ہے۔ **شعبدہ** انگریزی دیاسلائی سے مکان تاریک میں دیوار پر جو لکھے یا نقش کرے درخشندہ معلوم ہو۔ **شعبدہ** قدرے نوسادر و عقر قرحا منھ میں رکھے اور چباوے اور اسی پانی سے کلی کرے چنگاری آگ کی منھ میں رکھے ہرگز ہرگز منھ نہ جلے گا۔ **شعبدہ** افیون دکتیرا اور پھٹکری و نمک سانبھر اور پوست تخم مُرغ اور سیماب اور ابرق پسا ہوا ایک دِگر سر کے سے ملے اور ہاتھ میں آگ لے ہاتھ ہرگز نہ جلے گا اور دوا مذکور پیر



میں ملے پیر ہرگز نہ جلے گا۔ **شعبدہ** ۔ گُل سُرخ و پھٹکری و تخم خطمی و شراب و کافور و سِرکہ باہم مخلوط کرے اور ہاتھ میں ملے آگ سے محفوظ رہے گا۔ **شعبدہ** لاوے ابرق حل کردہ اور پارے میں مخلوط کرے اور ساتھ ہی سفیدی تخم مُرغ اور لُعاب تخم خطمی کے بدن اور منھ پر ملے۔ اگر تنور جلتے ہوتے میں کود پڑے گا۔ جلنے سے آگ کے محفوظ رہے گا۔ **شعبدہ** کفِ دریا اور پوست تخم مُرغ مساوی پیس کر سِرکہ میں ملا کر بدن پر طلا کرے آگ سے محفوظ رہے۔ **شعبدہ** گوند عربی کو پانی میں حل کر کے ہاتھ میں ملے آگ اُٹھائے ہاتھ نہ جلے۔ **شعبدہ** لاوے بیضۂ مُرغ اور آلایش اس کی دور کرے اور قدرے سیماب اس میں ڈالے اور سُوراخ کو موم سے بند کرے فصل گرما میں دھوپ میں اور فصل جاڑے میں بھوبھل کی آگ میں رکھے انڈا اُڑے گا۔ **شعبدہ** اگر آب شیر گرم میں قدرے سریشم ماہی پیس کر ڈالے پانی مثل برف کے جم جائے گا۔ **شعبدہ** لاوے انڈا تازہ سُوراخ کر کے شبنم سے بھرے اور موم سے بند کرے انڈا اُڑ جائے گا۔

تمام شُد